قرآن کہتا ہے کہ میں آب حیات کا چشمہ ہوں کہ میں عشاق کو اس موت ابدی سے چھڑاتا ہوں۔

| گر چنان گند آزتان نیگختے | جرعۂ برگورتان حق ریختے |
|---|---|
| اگر تمہاری حرص ایسی گندگی نہ اچھالتی | اللہ (تعالیٰ) تمہاری قبر پر ایک گھونٹ بہا دیتا |

یعنی اگر تمہاری مرض اس طرح گندگی نہ پھیلاتی تو ایک گھونٹ تمہاری گور پر حق تعالیٰ ڈالتے مطلب یہ کہ اگر تم لوگ حرص وطمع کو نہ پھیلاتے تو حق تعالیٰ اس کلام پاک میں سے تم کو بھی حصہ عنایت فرماتا مگر تم لوگ تو دنیا میں لگ گئے تو پھر اس کا فیض تم تک کب پہنچ سکتا تھا آگے مولانا فرماتے ہیں کہ۔

| نے بگیرم گفت و پند آن حکیم | دل نگردانم بہر طعن سقیم |
|---|---|
| نہیں میں اس دانا کا قول اور نصیحت اختیار کرتا ہوں | ہر کمزور طعنے کی وجہ سے دل نہیں پھیرتا ہوں |

یعنی نہیں میں اس حکیم کی بات اور پند کو اختیار کرتا ہوں اور ہر طعن سقیم کی وجہ سے دل نہیں پھیرتا۔

یعنی تا کہ میرا درد اس سے دوا پاوے اور میں ہر اس طعن سے فارغ اور جدا ہو جاؤں مطلب یہ کہ مولانا فرماتے ہیں کہ میں ان طعنوں کی وجہ سے رکوں گا نہیں اور اسی طرح فیض دیتا رہوں گا اور میں حکیم کی پند پر عمل کروں گا جس کو کہ ذیل میں بیان کرتے ہیں حکیم سے مراد حکیم غزنوی ہیں وہ ایک مثال بیان فرماتے ہیں کہ۔

# شرح حبیبی

ترجمہ وتشریح:۔ او طعن کرنے والے کتے تو بھوں بھوں کرتا ہے۔ جا دور ہو۔ کمبخت تو قرآن پر اعتراض کرتا ہے کیونکہ جو اسلوب مثنوی میں اختیار کیا گیا ہے وہ ہی اسلوب قرآن کا ہے۔ پس تیرا اس کو نقص سمجھنا گویا کہ قرآن کو ناقص کہنا ہے یاد رکھ میری مثنوی وہ شیر نہیں ہے جس کے پنجہ سے تیری جان سلامت رہ جاوے یا اس کے پنجہ قہر سے تیرا ایمان محفوظ رہ جاوے کیونکہ اس پر اعتراض کرنا مستلزم ہے قرآن پر اعتراض کرنے کو اور قرآن پر اعتراض کرنا تو سمجھ لے کیا ہے تو قرآن پر کیا اعتراض کرتا ہے یاد رکھ کہ وہ تو قیامت تک بآواز بلند پکارتا رہے گا کہ اے فدائے جہل گروہ تم نے مجھے اساطیر الاولین سمجھا اور طعن وکفر کا بیج بویا مگر اے طاعنو تم نے دیکھ لیا کہ تم خود فانی وافسانہ تھے اور میں فانی نہیں ہوں کیونکہ میں کلام اللہ اور اس کی ذات کے ساتھ قائم ہوں گو میرے لباس یعنی اصوات قارئین فانی ہیں اور میں غذائے روح کامل اور ایک یاقوت مزکی عن ادناس النقائص ہوں گو میں تمہارے پاس آیا ہوں مگر ذات حق سے جدا نہیں ہوں اس لئے میری مثال ایسی ہے جیسے آفتاب کا نور کہ وہ دنیا کو اپنے فیوض سے مستفید بھی کرتا ہے اور ذات خورشید سے جدا بھی نہیں دیکھو میں آب حیات کا ایک چشمہ ہوں اور اس لئے ہوں کہ عاشقان الٰہی کو موت روحانی سے بچاؤں اگر تمہاری حرص گرد اعتراض نہ اڑاتی تو ممکن تھا کہ حق سبحانہ میرا کچھ فیض تم کو بھی عطا فرماتے جس سے اگر تم کو حیات کامل حاصل نہ ہوتی تو بالکل مردہ بھی نہ رہتے۔ یہاں

تک مولانا افسردہ خاطر تھے اور چاہتے تھے کہ سلسلہ مثنوی کو ختم کردوں اب فرماتے ہیں کہ نہیں میں ایسا نہیں کرتا اور اس سلسلہ کو ختم نہیں کرتا بلکہ حکیم سنائی کے مقولہ اور ان کی نصیحت کو اختیار کرتا ہوں اور بیہودہ ولایعنی اعتراضات پر کوئی توجہ نہیں کرتا۔ آگے اس نصیحت کو ان الفاظ سے بیان فرماتے ہیں کہ آنکہ فرمودہ است او اندر خطاب الخ۔

# شرح شبیری

## ایک بچھیرے کے پانی پینے سے بھاگنے کی مثل

| آنکہ فرمودہ است او اندر خطاب | کرہ و مادر ہمے خوردند آب |
|---|---|
| جو گفتگو میں انہوں نے فرمایا | بچھیرا اور ماں پانی پی رہے تھے |

یعنی وہ کہ اس حکیم نے خطاب میں فرمایا ہے کہ ایک بچھیرا اور ماں پانی پی رہے تھے۔ یعنی اس حکیم نے یہ حکایت بیان کی ہے کہ ایک بچھیرا اور اس کی ماں دونوں پانی پی رہے تھے۔

| می شخولیدند ہر دم آن نفر | بہر اسپاں کہ ہلا زین آب خور |
|---|---|
| وہ جماعت ہر وقت سیٹی بجا رہی تھی | گھوڑوں کے لئے کہ پانی کی طرف متوجہ رہو |

یعنی وہ ایک جماعت ہر دم چلا رہی تھی گھوڑوں کے واسطے کہ اس آب خور سے بھاگو مطلب یہ کہ گھوڑے جو پانی پینے آتے تھے تو لوگ ان کو بھگانے کے لئے شور وغل مچایا کرتے تھے۔

| آن شخولیدن بکرہ می رسید | سرہمی برداشت وزخود می رمید |
|---|---|
| وہ سیٹی بجانا بچھیرے کو پہنچتا تھا | (وہ) سر اٹھا لیتا تھا اور خود بخود بھاگتا تھا |

یعنی وہ چلانا بچھیرے کو پہنچتا تھا تو سر اٹھاتا تھا اور خود بخود بھاگتا تھا یعنی وہ شور کو سن کر بدکا کرتا تھا۔

| مادرش پرسید کاے کرہ چرا | می رمی ہر ساعتے زین استقا |
|---|---|
| اس کی ماں نے دریافت کیا اے بچھیرے! کیوں | تو پانی پینے سے ہر وقت بھاگتا ہے؟ |

یعنی اس کی ماں نے پوچھا کہ اے بچھیرے تو ہر گھڑی پانی پینے سے بھاگتا کیوں ہے۔

| گفت کرہ می شخولند آیں گروہ | ز اتفاق بانگ شان دارم شکوہ |
|---|---|
| بچھیرے نے کہا' یہ لوگ سیٹی بجاتے ہیں | مجھے ان کی آواز کے اکٹھا ہونے سے ڈر لگتا ہے |

یعنی بچھیرے نے کہا کہ وہ گروہ شور کرتے ہیں تو ان کی آواز کے اجتماع کی وجہ سے مجھے خوف معلوم ہوتا ہے۔

| پس دلم می لرزد از جامی رود | ز اتفاق نعرہ خوفم می رسد |
|---|---|
| تو میرا دل لرزتا ہے' بے قابو ہو جاتا ہے | ان کے نعروں کے ملنے سے مجھے ڈر لگتا ہے |

یعنی بس میرا دل کانپتا ہے اور جگہ سے جاتا ہے اور آواز کے اتفاق سے مجھے خوف پہنچتا ہے یعنی یہ لوگ جو ایک دم سے شور کر رہے ہیں اس سے مجھے ڈر لگتا ہے۔

| کارا فزایان بدند اندر زمیں | گفت مادر تا جہان بودہ است ایں |
|---|---|
| فضول کام کرنے والے زمین میں ہوئے ہیں | ماں نے کہا' جب سے یہ دنیا (بنی) ہے |

یعنی ماں نے کہا کہ جب سے کہ جہاں ہوا ہے ایسے بیہودہ لوگ زمین میں رہے ہیں۔

| زود کایشان ریش خود بر می کنند | ہیں تو کار خویش کن اے ارجمند |
|---|---|
| عنقریب وہ خود اپنی داڑھی نوچیں گے | اے اقبال مند! بخردار' تو اپنا کام کر |

یعنی اے صاحبزادے تو اپنا کام کر اور یہ جلدی ہونے والا ہے کہ یہ لوگ اپنی ڈاڑھیاں اکھاڑیں گے مطلب یہ کہ اس نے کہا کہ ایسے لوگ ہمیشہ ہوئے ہیں آج کوئی نئی بات نہیں ہے تم اپنا کام کرو یہ خود پریشان و پشیمان ہوکر چپ ہوجاویں گے بس اسی طرح مولانا فرماتے ہیں کہ میں ان طاعنوں کی پرواہ نہیں کرتا اور میں اپنا کام کرتا ہوں یہ خود ہی اپنا ضرر کر رہے ہیں میرا اس میں کیا حرج ہے۔

| پیش ازاں کز ہجر گردی شاخ شاخ | وقت تنگ و میرود آب فراخ |
|---|---|
| اس سے پہلے کہ فراق میں تیرا جوڑ جوڑ (جدا) ہو جائے | وقت تنگ ہے اور پانی تیزی سے جا رہا ہے |
| آب کش تا بردہد از تو نبات | شہر کاریزی ست پر آب حیات |
| پانی ڈال' تاکہ تیرے پودے پھل دیں | آب حیات سے بھری مشہور نہر ہے |

یعنی وقت تنگ ہے اور آب فراخ چل رہا ہے تو پہلے اس سے کہ تو ہجر کی وجہ سے شاخ شاخ ہو تو ایک سوت آب حیات سے بھرا ہوا ہے تو تو پانی کھینچ لے تاکہ تجھ سے نبات پیدا ہو مطلب یہ کہ زندگی دنیا کی تو کم ہے اور یہ دنیا جا رہی ہے اس کے اندر جو اعمال ہو سکیں وہ کر لو اور ان کو بجا لاؤ اس سے پہلے کہ تم اس جہان کو چھوڑ و لہٰذا مثنوی کا لکھنا بھی ترک مت کرو بلکہ اس کو لکھتے رہو اس میں اجر عظیم تم کو ملے گا۔

| میخوریم اے تشنۂ غافل بیا | آب خضر از جوئے نطق اولیاء |
|---|---|
| ہم پیتے ہیں' اے غافل پیاسے! آ جا | اولیاء کی گفتگو کی نہر سے' خضر والا پانی |

یعنی اولیاء اللہ کے کلام سے ہم آب خضر پی رہے ہیں تو اے تشنۂ غافل تو بھی آ جا (آب خضر سے مراد آب حیات ہے اور اضافت بادنے ملابست ہے) مطلب یہ کہ اولیاء اللہ کے کلام سے ہم آب حیات پی رہے ہیں تو اے غافل تو بھی آ جا اور تو بھی پی لے اب کوئی کہتا ہے کہ ہمیں تو آب حیات کہیں نظر نہیں آتا مولانا اس کا جواب فرماتے ہیں کہ۔

| گرنہ بینی آب کورانہ بفن | سوئے جو آور سبو در جوئی زن |
|---|---|
| اگر تو اندھے پن سے پانی کو نہیں دیکھتا تدبیر کیساتھ | ٹھلیا نہر کی جانب لا (اور) نہر میں ڈبو دے |

یعنی اگر تو پانی اندھوں کی طرح فن سے نہ دیکھے تو تو ندی کی طرف آ اور ندی میں گھڑے کو مار مطلب یہ فرماتے ہیں کہ اگر تم کو اولیاء اللہ کے کلام میں آب حیات دکھائی نہ دے تو تم ان کے پاس آ کر ان کی صحبت اختیار تو کرو اس کے بعد خود تم کو معلوم ہو جاوے گا۔

| چون شنیدی کاندرین جو آب ہست | کور را تقلید باید کار بست |
|---|---|
| جب تو نے سن لیا کہ اس نہر میں پانی ہے | اندھے کو تقلید کو کام میں لانا چاہیے |

یعنی جب تو نے سنا کہ اس ندی میں پانی ہے تو اندھے کو تقلید سے کام کرنا چاہئے۔

| جو فروبر مشک آب اندیش را | تا گراں بینی تو مشک خویش را |
|---|---|
| پانی میں شک کرنے والی مشک کو نہر میں ڈبو دے | تاکہ تو اپنی مشک کو بھاری دیکھے |

یعنی پانی کی مشک کو تو ندی پر لے جا تا کہ تو اپنی مشک کو بھاری دیکھے۔

| چون گراں دیدی شوی تو مستدل | رست از تقلید خشک انگاہ دل |
|---|---|
| جب تو بھاری دیکھ لے گا تو صاحب دلیل بن جائے گا | اس وقت دل خشک تقلید سے نجات پا جائے گا |

یعنی جب تو نے (مشک کو) گراں دیکھا تو تو مستدل ہو گیا اور اس وقت تقلید خشک سے دل چھوٹ گیا۔ مطلب یہ کہ جو اندھا ہو اور سنے کہ ندی میں پانی ہے تو اس کو چاہئے کہ اپنی مشک کو لے جا کر دوسروں کے کہنے ہی سے ندی میں ڈالے تو جب وہ بھرے گی اور بھاری ہوگی معلوم ہو جاوے گا کہ پانی ضرور ہے اور پہلے تو مقلد تھے اب خود محقق ہو جاؤ گے تو اسی طرح جب کوئی کہتا ہے کہ اولیاء اللہ کے پاس آب حیات ہے تو اب تم کو چاہئے کہ ان کی صحبت اختیار کرو اور اپنے کو ان کے سپرد کر دو تو اول تو تم تقلیداً ہی ان کے پاس گئے تھے پھر خود تم کو معلوم ہو جاوے گا کہ بے شک ان حضرات کے پاس آب حیات تھا اور لوگ سچ کہتے تھے۔

| گر نہ بیند کور آب جو عیان | لیک داند چون سبو بیند گران |
|---|---|
| اگرچہ اندھا نہر کے پانی کا مشاہدہ نہیں کرتا ہے | لیکن سمجھ لیتا ہے جب ٹھلیا کو بھاری دیکھتا ہے |

یعنی اگرچہ اندھا ندی کے پانی کو ظاہر طور پر نہ دیکھے لیکن جان لیتا ہے جبکہ گھڑا بھاری ہو جاوے۔

| کہ ز جو اندر سبو آبے برفت | کاین سبک بود و گران شد ز آب زفت |
|---|---|
| کیونکہ نہر سے ٹھلیا میں پانی پہنچ گیا | اس لئے کہ یہ ہلکی تھی بھاری پانی سے بھاری ہو گئی |

یعنی کہ ندی سے گھڑے میں کچھ پانی ہے کہ یہ ہلکا تھا اور (اب) بہت سے پانی کی وجہ سے بھاری ہو گیا ہے۔

| زانکہ ہر بادے مرا در می ربود | بادمے زبایدم ثقلم فزود |
|---|---|
| کیونکہ ہر ہوا مجھے پھسلا دیتی تھی | (اب) ہوا مجھے نہیں پھسلاتی ہے میرا بوجھ بڑھ گیا ہے |

یعنی اس لئے کہ ہر ہوا اس کو لے جاتی تھی (اور اب) ہوا مجھے اڑاتی نہیں ہے تو میرا ثقل بڑھ گیا ہے مطلب یہ ہے کہ جو لوگ حقیقت سے اندھے ہیں ان کو اولیاء اللہ کے وہ انوار نظر تو آتے نہیں لیکن اگر وہ اوروں کے کہنے سے ان کی صحبت میں جانا شروع کر دیتے ہیں تو اس سے ان کو فیض ہوتا ہے اس وقت ان کو معلوم ہوتا ہے کہ بیشک انوار ان حضرات کی خدمت میں موجود ہیں اور جب وہ دیکھتے ہیں کہ میرا ہر ہوا و ہوس ان کو دین سے الگ کر دیتے تھے اور اب بڑے سے بڑی شہوت و ہوا کا مقابلہ کر سکتے ہیں اور اب یہ ہلتے بھی نہیں تو معلوم ہوا کہ کوئی شے ان حضرات کے اندر سے ان میں آئی ہے اور کوئی فیض ان حضرات سے ان کو بھی پہنچا ہے لہٰذا تم اگر ان حضرات کے انوار کو خود نہیں دیکھتے تو اس سے یہ مت سمجھو کہ ان کے اندر کچھ ہے ہی نہیں بلکہ یوں سمجھو کہ تم اندھے ہو اور یہ سمجھ کر تقلیداً ان کی خدمت میں حاضری شروع کرو اس کے بعد خود تم بھی وہی کہو گے جو کہ اور لوگ تم کو کہہ رہے تھے آگے مولانا فرماتے ہیں کہ۔

| مر سفیہان را رباید ہر ہوا | زانکہ بنود شان گرانے و قوی |
|---|---|
| بیوقوفوں کو ہر ہوا پھسلا دیتی تھی | کیونکہ ان میں بھاری پن اور قوتیں نہیں ہوتی ہیں |

یعنی بیوقوفوں کو ہر ہوا و ہوس لے بھاگتی ہے اس لئے کہ ان کے اندر گرانی (ایمان) اور قوت نہیں ہوتی مطلب یہ کہ جو دیندار ور بزرگوں کے خدمت گزار نہیں ہیں وہ ذرا ذرا سی بات میں دین سے علیحدہ ہو جاتے ہیں اور تھوڑی سی خواہش نفسانی ان کے دین کو برباد کرنے کے لئے کافی ہے آگے ان کی ایک مثال فرماتے ہیں کہ۔

| کشتی بے لنگر آمد مرد شر | کہ زباد کژ نیابد او حذر |
|---|---|
| شریر آدمی ' بے لنگر کی کشتی ہے | کہ مخالف ہوا سے اس کا بچاؤ نہیں ہوتا ہے |

یعنی شر کا آدمی بے لنگر کے کشتی ہوتا ہے کہ کج ہوا سے وہ حذر نہیں پاتی۔ مطلب یہ کہ جس طرح بے لنگر کے کشتی ہوتی ہے کہ ہر ہوا اس کو درہم برہم کرنے کے واسطے کافی ہے اسی طرح جو شخص شر والا ہوتا ہے اس کو بھی تھوڑی سی خواہش نفسانی دین سے اور راہ مستقیم سے ہٹانے کے لئے کافی ہے۔

| لنگر عقل است عاقل را امان | لنگر دریوزہ کن از عاقلان |
|---|---|
| عقلمند کے لئے عقل کا لنگر (باعث) امن ہے | عقلمندوں سے لنگر مانگ لے |

یعنی عاقل کو عقل کا لنگر امن ہے تو عاقلوں سے لنگر مانگ مطلب یہ کہ عاقل آدمی کے پاس عقل ایک ایسی شئے ہے کہ وہ ان کو ڈانواں ڈول نہیں ہونے دیتی اور راہ مستقیم پر لئے چلے جا رہی ہے تو تو بھی عاقلوں سے اس عقل ہی کو سیکھ اور حاصل کر کہ یہی وہ شے ہے کہ انسان کو سیدھے راستہ پر پہنچا سکتی ہے۔

| از خزینہ درآن دریائے جود | او مدد ہائے خرد چوں در ربود |
|---|---|
| اس سخاوت کے دریا کے موتیوں کے خزانے سے | جب وہ عقل کی مددیں حاصل کر لیتا ہے |

یعنی اس نے جب خرد کی امداد اس دریائے جود کی موتی کے خزانہ سے لے لی۔ (تو یہ ہوا کہ)

| بجہد از دل چشم ہم روشن شود | زین چنیں امداد دل پرفن شود |
|---|---|
| دل سے (آگے) بڑھتا ہے آنکھیں بھی روشن ہو جاتی ہیں | اس طرح کی مدد سے دل صاحب تدبیر ہو جاتا ہے |

یعنی ایسی امداد سے دل پرفن ہو جاتا ہے اور دل سے کودتا ہے تو آنکھ بھی روشن ہو جاتی ہے۔

| تا چو دل شد دیدۂ تو عاطل است | زانکہ نوراز دل برین دیدہ نشست |
|---|---|
| جب دل ضائع ہو گیا تیری آنکھ بیکار ہے | کیونکہ نور دل سے ان آنکھوں میں آتا ہے |

یعنی اس لئے کہ نور دل ہی سے اس آنکھ پر بیٹھا ہے یہاں تک کہ جب دل جاتا رہا تو تمہاری آنکھ بیکار ہے (دریائے جود سے مراد عارف) مطلب یہ کہ جب کسی شخص نے عارف سے عقل سلیم لے لی اور دل اس عقل کی وجہ سے پرفن اور چست و چالاک ہو گیا تو اب اس دل میں سے اس عقل سلیم نے جوش کیا اور اسی نے آنکھ کو بھی روشن کر دیا اور اب آنکھ سے علوم و معارف نظر آنے لگے اس لئے کہ جب تک دل ہے اسی وقت تک آنکھ بھی کام دیتی ہے اور جب دل نہ رہا تو آنکھ بھی بیکار ہو جاتی ہے۔ لہذا دل جب روشن ہوا اسی وقت دل سے امداد آنکھ کو پہنچی کہ وہ دل کی تابع تھی۔

| زان نصیبے ہم بدو دیدہ دہد | دل چو بر انوار عقلی پر زند |
|---|---|
| وہ دونوں آنکھوں کو بھی اس سے حصہ دیدیتا ہے | جب دل عقلی نوروں پر قابو پا لیتا ہے |

یعنی دل جب انوار عقلی پر پر مارتا ہے تو اس میں سے ایک حصہ دونوں آنکھوں کو بھی دیتا ہے مطلب یہ کہ جب انوار حق سے دل روشن ہوتا ہے تو اس کی روشنی آنکھوں تک بھی پہنچتی ہے اور آنکھیں بھی روشن ہو جاتی ہیں۔

| وحی دلہا باشد و صدق بیاں | پس بدان کاب مبارک زآسماں |
|---|---|
| دلوں کی وحی اور بیان کی سچائی بنتا ہے | پھر جان لے کہ آسمان سے بابرکت پانی |

یعنی پس جان لو کہ آب مبارک آسمان سے قلوب کی وحی ہوتی ہے اور صدق بیان ہوتا ہے مطلب یہ کہ آسمان سے جو وحی اور الہامات اور انوار آ رہے ہیں وہ گویا کہ پانی ہیں۔

| سوئے آن وسواس طاعن ننگریم | ماچو آن کرہ ہم آب جو خوریم |
|---|---|
| اس طعنہ دینے والوں کے وسوسوں کی طرف نظر نہ کریں گے | ہم بھی اس بچھیرے کی طرح نہر کا پانی پئیں گے |

یعنی ہم بھی اس بچھیرے کی طرح آب جو پی رہے ہیں اور اس طاعن کے وسواس کی طرف نہیں دیکھتے مطلب یہ کہ یہ انوار وغیرہ آسمان سے پانی کی طرح آ رہے ہیں اور ہم اس بچھیرے کی طرح اس سے مستفیض ہو

رہے ہیں تو اب ہم کو ان طاعنوں اور شور مچانے والوں کی نہ سننا چاہئے بلکہ کام میں لگنا چاہئے۔

| پیرو پیغمبرانی رہ سپر | طعنۂ خلقان ہمہ بادے شمر |
|---|---|
| تو پیغمبروں کا پیرو ہے راستہ طے کر | لوگوں کے طعنہ کو بالکل ہوائی سمجھ |

یعنی تو پیغمبروں کا پیرو ہے تو راستہ چل اور مخلوق کے طعنوں کو ایک ہوا گن۔ مطلب یہ کہ اپنے نفس کو خطاب فرماتے ہیں کہ تو تو پیغمبروں کا پیرو ہے تو تجھے چاہئے کہ اپنا راستہ لے اور کام کرے اور ان طاعنوں کی نہ سنے اور ان کی وجہ سے اپنے کام میں حرج نہ کرے۔

| آن خداوندان کہ رہ طے کردہ اند | گوش بابانگ سگان کے کردہ اند |
|---|---|
| جن آقاؤں نے راستہ طے کیا ہے | انہوں نے کتوں کے بھونکنے پر کب کان دھرا ہے؟ |

یعنی ان آقاؤں نے کہ راہ طے کی ہے کان کتوں کی آواز پر کب کئے ہیں مطلب یہ کہ جن لوگوں نے کہ کام کئے ہیں انہوں نے طاعنوں کے کہنے پر کب کان دھرا ہے انہوں نے ہمیشہ اپنا کام کیا ہے اگر وہ اس طرف توجہ کرتے تو ان کا کام رہ جاتا اسی طرح اگر تم ان طاعنوں کی طرف توجہ کرو گے تو پھر کام نہ کر سکو گے لہذا اس طرف توجہ نہ کرو اور کام کئے جاؤ۔

| باز گو کان پاک بازو شیر مرد | اندر آن مسجد چہ بنمود و چہ کرد |
|---|---|
| پھر بتا اس پاکباز اور شیر مرد کو | اس مسجد میں اس کو کیا نظر آیا؟ اس نے کیا کیا؟ |

یعنی پھر بیان کرو کہ اس پاک باز شیر مرد نے اس مسجد میں کیا پایا اور کیا کیا مطلب یہ کہ اب ان طاعنوں کی باتیں تو سنو مت اور اس شخص کا قصہ بیان کرو۔

# شرح حبیبی

ترجمہ وتشریح:۔ ہم کو اس نصیحت کو اختیار کرنا چاہئے جو انہوں نے اثنائے گفتگو میں فرمائی ہے یعنی یہ کہ ایک گھوڑی کا بچہ اور ایک گھوڑی پانی پی رہے تھے۔ سائیس لوگ پانی پلانے کے لئے سیٹیاں بجا رہے تھے جس سے ان کا مطلب یہ تھا کہ گھوڑو پانی پیو۔ ان سیٹیوں کی آواز گھوڑی کے بچہ تک بھی پہنچتی تھی اور وہ اس کو سن کر چونکتا اور پانی سے سر اٹھا لیتا اور بھڑکتا تھا۔ آخر اس کی ماں نے پوچھا کہ بچھیرے تو پانی کیوں نہیں پیتا اور ہر دم بھڑکتا کیوں ہے اس نے کہا کہ یہ لوگ سیٹیاں بجاتے ہیں اور مجھ پر ان کی مجموعی آواز سے ایک خوف طاری ہوتا ہے اس لئے میرا دل کانپتا ہے اور دل ٹھکانے نہیں رہتا۔ مجھے تو ان کی مجموعی آواز سے خوف معلوم ہوتا ہے ماں نے کہا کہ بیٹا جب سے دنیا پیدا ہوئی ہے اسی وقت سے فضول حرکتیں کرنے والے اور کام بڑھانے والے لوگ بھی ہوتے رہے ہیں۔ پس تم ایسے لوگوں کی طرف التفات نہ کرو اور جلدی سے اپنا کام کر لو یہ لوگ تو لایعنی حرکتیں کر کے اپنا نقصان کر رہے ہیں دیکھو وقت تھوڑا ہے اور پانی بکثرت چلا جا رہا ہے پس تم قبل اس کے کہ اس کی جدائی سے مغموم ہو خوب

سیراب ہولو یہ ایک آب حیات ہے پر اور مشہور کاریز ہے تم پانی پی لوتا کہ تم کو نما حاصل ہو یہ تو ایک واقعہ تھا قبل اس کے کہ ہم اس سے مناسب مقام نتیجہ نکالیں ایک ضروری اور استطرادی مضمون سن لو اہل اللہ کے کلام کی نہر سے آب حیات جاری ہے اور ہم اس کو پیتے ہیں پس اے بے خبر پیاسے آ تو بھی پی لے۔ اگر تو اندھوں کی طرح پانی نہیں دیکھتا تو جبکہ تو نے سن لیا ہے کہ اس نہر میں پانی ہے اور اس سے بہت سے تشنے سیراب ہوتے ہیں تو اس نہر میں گھڑا لا کر ڈال یعنی اگر تجھے ان کے کلام کی صفت حیات بخشی معلوم نہیں ہے تو سن کر ہی اپنے قلب کو خلوص کے ساتھ اس کی طرف متوجہ کر کیونکہ اندھے کو دوسرے بیناؤں کی تقلید اور پیروی کرنی چاہئے۔ اور یہ تیرا دل جو ایک مشک کی مانند ہے جس کو آب فیض کے ہونے میں شبہ ہے اس کو تو اس نہر میں ڈال یعنی ان کے کلام کی طرف خلوص سے توجہ کرتا کہ تو اپنی مشک کو پانی سے بھاری دیکھے یعنی اثر جدید کو اس کے اندر محسوس کرے جب تو اس مشک کو بھاری دیکھے گا اور اس کے اندر نئی کیفیت محسوس کریگا تو اس وقت تیرا دل تقلید جامد سے نکل جاوے گا اور دلیل سے تجھے اس کا وجود معلوم ہو جاوے گا کیونکہ اگر اندھا آنکھ سے نہر کا پانی نہیں دیکھتا تو نہ سہی مگر جب وہ اپنے گھڑے کو بھاری دیکھتا ہے تو اسے پانی کا وجود یقینی طور پر معلوم ہوتا ہے اور وہ سمجھ لیتا ہے کہ نہر سے گھڑے میں پانی آ گیا۔ کیونکہ اول وہ ہلکا تھا اور اب وہ بہت سے پانی کے سبب بھاری ہو گیا ہے اسی طرح یہ شخص بھی سمجھ لے گا کہ مجھ میں ایک نئی بات پیدا ہو گئی ہے کیونکہ وہ سمجھے گا کہ اول مجھے ہر باد ہوا و ہوس اڑا لے جاتی تھی اور اب مجھے ہوا نہیں اڑا سکتی لہٰذا معلوم ہوا کہ اب مجھ میں گرانی بڑھ گئی ہے اب سمجھو کہ خفیف العقل لوگوں کو ہر باد ہوا و ہوس اڑا لے جاتی ہے کیونکہ نہ ان میں گرانی ہوتی ہے نہ قوت ایسے برے لوگ جو کج رفتار ہوا سے محفوظ نہیں رہتے کشتی بے لنگر کے مانند ہوتے ہیں اور اہل عقل کی کشتی کو لنگر عقل تباہی سے بچاتا ہے اس لئے تم کو چاہئے کہ عقلاء سے اس لنگر کو حاصل کرو۔ پس جبکہ کوئی اس بحر سخی (عاقل) کے خزانہ در سے عقل کی پیہم امداد حاصل کرے گا تو اس امداد سے اس کے دل میں بھی ہوشیاری پیدا ہو جاوے گی۔ اور وہ دل ہی تک محدود نہ رہے گی بلکہ اس سے تجاوز کر کے آنکھوں تک بھی پہنچے گی اور آنکھوں کو بھی اس سے فی الجملہ روشنی حاصل ہو گی اور جو نقص آنکھوں میں دل کے نقص کے سبب تھا مثلاً عداوت کے سبب اچھے کا برا دکھلائی دینا وغیرہ وہ دفع ہو جائے گا۔ یہ جو ہم نے کہا ہے کہ اس کی ہوشیاری کا اثر آنکھوں تک بھی پہنچے گا اس کی وجہ یہ ہے کہ آنکھ میں جو نور آیا ہے وہ دل ہی کے سبب ہے دیکھ لو جب دل نہیں رہتا تو آنکھیں بھی بیکار ہو جاتی ہیں۔ مثلاً حیات کا تعلق جب دل سے منقطع ہوتا ہے تو آنکھیں بھی کچھ نہیں دیکھ سکتیں یا یہ کہ جب دل تندرست نہیں رہتا اور اس میں حسد وغیرہ امراض پیدا ہو جاتے ہیں تو آنکھیں بھی ادراک اشیاء علے ماہی علیہ سے قاصر رہتی ہیں جبکہ دل کا تعلق آنکھ سے معلوم ہو گیا تو اس کی روشنی سے اس کی روشنی کے بڑھنے کا استبعاد جاتا رہا اور ثابت ہو گیا کہ جب دل انوار عقلی سے ملتبس ہوتا ہے تو اس سے دونوں آنکھوں کو بھی حصہ ملتا ہے یہ تو استطرادی مضمون تھا اب ہم اس قصہ کے نتیجہ مقصودہ بیان کرتے ہیں سنو کہ آسمان کا پانی الہام قلب اور صدق بیان ہے پس ہم بھی اس پچھیرے کی مانند یہ پانی پیتے ہیں اور طاعن کے وسواس کی طرف التفات نہیں

کرتے پس اے سالک تو پیغمبروں کا پیرو ہے لہذا لوگوں کے طعنوں کو ایک ہوا سمجھ۔ جو ادھر سے آتی ہے اور ادھر کو چلی جاتی ہے کیونکہ ہمیشہ سے سالکین کا یہی طریق رہا ہے کہ کتوں کی آوازوں کی طرف انہوں نے التفات نہیں کیا ہے اچھا یہ قصہ تو ہو چکا اب یہ بیان کرو کہ اس شیر اور بہادر آدمی نے کیا دیکھا اور کیا کیا۔

# شرح شبیری

## مہمان کش مسجد کے مہمان کے قصہ کا بقیہ

| خفتہ در مسجد خود او را خواب کو | مرد غرقہ گشتہ چون خسپد بجو |
|---|---|
| وہ مسجد میں لیٹ گیا اس کو نیند کہاں | ڈوبا ہوا انسان نہر میں کیسے سوئے؟ |

یعنی وہ مسجد میں سویا ہوا تھا (مگر) اس کو خود نیند کہاں۔ ڈوبا ہوا آدمی ندی میں کس طرح سووے مطلب یہ کہ وہ مسجد میں جا تو بیٹھا مگر اس کو نیند کہاں اس کی ایسی مثال تھی جیسے کہ ڈوبا ہوا آدمی تو ڈوبے ہوئے آدمی کو نیند کب آیا کرتی ہے تو وہ جب اس قدر خوف دہراس میں مبتلا تھا اس کو نیند کب آسکتی تھی۔

| خواب مرغ و ماہیان باشد ہمی | عاشقان را زیر غرقاب غمی |
|---|---|
| پرندوں اور مچھلیوں کی نیند ہوتی ہے | عاشقوں کے لئے غم کے ڈباؤ پانی میں |

یعنی پرند جانوروں اور مچھلیوں جیسی نیند عاشقوں کو غم کے غرقاب کے نیچے ہوتی ہے مطلب یہ کہ جس طرح کہ اڑتا جانور اور مچھلی کو نیند نہیں آتی بس یہی حال اس عاشق کا ہوتا ہے جو کہ کسی غم کے اندر ڈوبا ہوا ہو کہ اس کو بھی نیند نہیں آیا کرتی۔ غرضیکہ وہ لیٹ تو گیا مگر اس کی آنکھ تک نہ جھپکی۔

| نیم شب آواز با ہولے شنید | کایم آیم برسرت اے مستفید |
|---|---|
| آدھی رات کو خوفناک آواز آئی | اے فائدہ مند! میں آتا ہوں میں آتا ہوں تیرے سر پر |

یعنی آدھی رات کو ایک ہولناک آواز سنی کہ اے فائدہ اٹھانے والے میں سر پر آتا ہوں۔ مطلب یہ کہ آدھی رات کو ایک ہولناک آواز یہ سنائی دی کہ آتا ہوں آتا ہوں۔

| پنج کرت این چنین آواز سخت | می رسید و دل ہمی شد لخت لخت |
|---|---|
| اس طرح کہ سخت آواز پانچ مرتبہ | آئی اور دل ٹکڑے ٹکڑے ہوا جاتا تھا |

یعنی پانچ مرتبہ ایسی ہی سخت آواز پہنچی اور دل ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا آگے مولانا ایک دوسرے مضمون کی طرف منتقل ہوتے ہیں کہ جس طرح یہ آواز آرہی تھی کہ آتا ہوں حالانکہ کوئی بھی نہ آتا تھا صرف ڈرانا ہی ڈرانا تھا جیسا کہ آگے معلوم ہوگا اسی طرح جب انسان کوئی نیک کام کرنا چاہتا ہے تو اس کو شیاطین اسی طرح ڈرایا کرتے ہیں

اور اس کو کہتے ہیں کہ اس کام کو مت کر لیکن وہ صرف ڈرانا ہی ڈرانا ہوتا ہے واقعیت کچھ نہیں ہوتی۔ یہ تو اجمال تھا اب اس کی تفصیل سنو اس کو مولانا ایک آیت کی تفسیر کے پیرایہ میں بیان فرماتے ہیں۔

# شرح حبیبی

ترجمہ وتشریح:۔ غرضکہ وہ مسجد میں سو رہا مگر اسے نیند کہاں کیونکہ وہ تو بحر الم میں ڈوبا ہوا تھا اور ڈوبنے والا شخص نہر کے اندر کیسے سوسکتا ہے عاشق تو بحر علم میں ڈوب کر یوں ہی خواب نہیں چاہتا جس طرح مرغ ہوا میں یا مچھلی پانی میں سونا نہیں چاہتی۔ (ہذا ما قیل واللہ اعلم) آدھی رات کے وقت ایک خوفناک آواز آئی کہ میں آتا ہوں تیری خبر لوں گا پانچ مرتبہ ایسی ہی سخت آواز آئی اور خوف طبعی سے اس کا دل پارہ پارہ ہوا جاتا تھا اس سے مولانا ایک مضمون ارشادی کی طرف انتقال فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ توچو عزم دین کنی با اجتہاد الخ

# شرح شبّیری

## آیت واجلب علیهم بخیلک و رجلک کی تفسیر

| تو چو عزم دین کنی با اجتہاد | دیو بانگت بر زند اندر نہاد |
|---|---|
| جب تو کوشش سے دین کا قصد کرتا ہے | جسم کے اندر سے شیطان تجھے آواز دیتا ہے |

یعنی تو جب دین کا قصد کوشش کے ساتھ کرتا ہے تو شیطان تیرے بدن میں آواز دیتا ہے کہ۔

| کہ مروز انسو بیندیش ای غوی | کہ اسیر رنج و درویشی شوی |
|---|---|
| کہ اے گمراہ! اس طرف نہ جا، سوچ لے | کہ تو تکلیف اور افلاس کا قیدی بن جائے گا |

یعنی کہ اے گمراہ اس طرف مت جا کیونکہ رنج اور درویشی میں قید ہو جاوے گا۔

| بے نوا گردی زیاران وا بری | خوار گردی و پشیمانی خوری |
|---|---|
| تو مفلس بن جائے گا یاروں سے چھوٹ جائے گا | ذلیل ہو جائے گا اور پریشانی اٹھائے گا |

یعنی فقیر ہو جاوے گا اور دوستوں سے الگ ہو جاوے گا اور ذلیل ہو جاوے گا اور پشیمانی کھاوے گا مطلب یہ کہ جب تو کوئی دین کا کام کرنا چاہتا ہے تو شیطان تجھے ڈراتا ہے اور کہتا ہے کہ ارے مولوی ہوگا اور عربی پڑھے گا تو مسجد کا مینڈھا ہو جاوے گا نئی روشنی والوں میں تیری قدر نہ رہے گی ذلیل وخوار پھرے گا اور پھر پشیمان ہوگا لہذا تو مولوی مت بن اور دین کا کام مت کر جب وہ یوں ڈراتا ہے تو یہ ہوتا ہے کہ۔

| تو ز بیم بانگ آن دیو لعین | وا گریزی در ضلالت از یقین |
|---|---|
| تو اس ملعون شیطان کی آواز کے ڈر سے | یقین سے گمراہی میں لوٹ جاتا ہے |

یعنی تو اس شیطان لعین کی آواز کے خوف سے یقین سے گمراہی میں بھاگتا ہے یعنی دین کو چھوڑ کر دنیا میں اور گمراہی میں پھنس جاتا ہے اور سوچتا ہے کہ۔

| کہ ہلا فردا و پس فردا مراست | راہ دین پویم کہ مہلت پیش ماست |
|---|---|
| کہ ہاں کل اور پرسوں میرے لئے ہے | دین کے راستہ پر دوڑ پڑوں گا کیونکہ مہلت ہمارے سامنے ہے |

یعنی ارے کل پرسوں (سب) میرے لئے ہے تو دین کی راہ میں دوڑ لوں گا کہ مہلت ہمارے سامنے ہے مطلب یہ کہ تیری یہ حالت ہو جاتی ہے کہ۔

ہر شبے گویم کہ فردا ترک این سودا کنم    باز چون فردا شود امروز رافردا کنم

غرضکہ یہ سمجھ کر کہ ابھی تو جوان ہیں عمر پڑی ہے دین کے کام بھی کر لیں گے دین سے غافل ہو جاتے ہو۔ اس کے بعد ایسا ہوتا ہے کہ۔

| مرگ رابینی کہ اواز چپ وراست | می کشد ہمسایہ را تا بانگ خاست |
|---|---|
| تو موت کو دیکھتا ہے کہ وہ بائیں دائیں سے | پڑوسی کو کھینچ رہی ہے حتیٰ کہ آواز بلند ہوئی |

یعنی تو موت کو دیکھتا ہے کہ داہنے ہاتھ سے ہمسایوں کو کھینچ رہی ہے یہاں تک کہ آواز اٹھی مطلب یہ کہ اول تو دین سے غافل ہو جاتے ہو پھر جب دیکھتے ہو کہ لوگ مر رہے ہیں اور جا رہے ہیں اس وقت ذرا ہوش ہوتا ہے۔

| باز عزم دین کنی از بیم جاں | مردہ سازی خویشتن را یک زماں |
|---|---|
| جان کے ڈر سے تو پھر دین کا ارادہ کرتا ہے | تھوڑی دیر کے لئے اپنے آپ کو مردہ بنا لیتا ہے |

یعنی پھر جان کے خوف سے دین کا قصد کرتے ہو اور اپنے آپ کو ایک زمانہ کے لئے مردہ بنا لیتے ہو یعنی کچھ دنوں کے لئے مردہ کی طرح ہو جاتے ہو اور بہت ہی خشوع و خضوع سے کام لیتے ہو۔

| پس سلاح از علم سازی و حکم | کہ من از خوفے نیارم پائے کم |
|---|---|
| پھر تو علم اور حکمتوں کے ہتھیار باندھتا ہے | کہ میں ڈر کی وجہ سے سست رفتار نہ رہوں گا |

یعنی پھر علم اور حکمت کے ہتھیار بناتے ہو (اور کہتے ہو) کہ میں خوف کی وجہ سے پاؤں کم نہ لاؤں گا یعنی کچھ دنوں کے لئے ڈر پیدا ہو جاتا ہے اور اس وقت کہتے ہو کہ اب کبھی دین میں قدم سست نہ کروں گا۔

| باز بانگے بر زند بر توز مکر | کہ بترس و باز گرد از تیغ فقر |
|---|---|
| وہ پھر مکاری سے تجھے پکارتا ہے | کہ افلاس کی تلوار سے ڈر اور باز آ جا |

یعنی شیطان پھر مکر سے آواز لگاتا ہے کہ ارے تیغ فقر سے ڈر اور واپس ہو جا۔ مطلب یہ کہ جب تم ذرا دین کی طرف توجہ کرتے ہو وہ شیطان پھر تم کو فقر سے ڈراتا ہے حق تعالیٰ خود فرماتے ہیں کہ ان الشیطان یعدکم

الفقر جب وہ پھر فقر سے ڈراتا ہے دین پر چلنے سے دنیا کا نقصان دکھاتا ہے تو پھر یہ ہوتا ہے کہ۔

| باز بگریزی زراہ روشنی | آن سلاح علم و فن را بفگنی |
|---|---|
| پھر تو نور کے راستہ سے واپس بھاگ پڑتا ہے | علم اور فن کے ہتھیار پھینک دیتا ہے |

یعنی پھر تو روشنی کی راہ سے بھاگتا ہے اور اس علم و فن کے ہتھیار کو پھینک دیتا ہے مطلب یہ کہ وہ جو ہتھیار علم و حکمت کے تیار کئے تھے اب اس کے ڈرانے سے ان کو الف پھینک پھانک اور پھر دین کو چھوڑ دیتے ہو مولانا فرماتے ہیں کہ۔

| سالہا او را بہ بانگے بندۂ | در چنین ظلمت نمد افگندۂ |
|---|---|
| تو آواز کی وجہ سے سالوں سے اس کا غلام بنا ہوا ہے | ایسی ہی تاریکی میں تو مقیم ہے |

یعنی سالہا سال تک اس کی آواز کے تم غلام ہو اور ایسی ظلمت میں تم نے نمدہ پھینک دیا ہے مطلب یہ کہ سالہا سال تک شیاطین کے تابع فرمان رہے ہو اور ظلمت دنیا اور کفر میں اپنے دین کو برباد کیا ہے۔

| ہیبت بانگ شیاطین خلق را | بند کردست و گرفتہ حلق را |
|---|---|
| شیطانوں کی آواز کے ڈرنے مخلوق کو | باندھ دیا ہے اور گلا دبا دیا ہے |

یعنی شیاطین کی آواز کی ہیبت نے مخلوق کو بند کر دیا ہے اور حلق کو پکڑ رکھا ہے۔

| تا چنان نومید شد جانشان زنور | کہ روان کافران ز اہل قبور |
|---|---|
| یہاں تک کہ نور الٰہی سے ان کی جان اس طرح ناامید ہوگئی ہے | جس طرح کہ مردہ کافروں کی جان |

یعنی یہاں تک کہ ان کی جان تو ایسی ناامید ہوگئی جیسے کہ قبر والے کافروں کی جان مطلب یہ کہ جو کفار مر چکے ہیں ان کو چونکہ حقیقت منکشف ہوگئی ہے تو ان کو معلوم ہو گیا ہے کہ ہم کو اب نور حاصل نہیں ہو سکتا اور اب بالکل مایوسی ہوگئی ہے پس اسی طرح جو لوگ کہ شیاطین کی آواز کو سنتے ہیں اور اس پر عامل ہوتے ہیں وہ بھی نور سے اسی طرح ناامید ہو چکے ہیں کہ ان کو کسی درجہ میں امید رہی ہی نہیں آگے مولانا فرماتے ہیں کہ۔

| این شکوہ بانگ آن ملعون بود | ہیبت بانگ خدائی چون بود |
|---|---|
| یہ اس ملعون کی آواز کا دبدبہ ہے | تو خدائی آواز کی ہیبت کیا ہو گی؟ |

یعنی یہ دبدبہ اس ملعون کی آواز کا ہوتا ہے تو آواز خداوندی کی ہیبت کیسی ہوگی۔ یعنی اب دیکھ لو کہ اس کی آواز کی اس قدر ہیبت ہے کہ سب اس کے پیچھے پیچھے ہو لیے تو پھر آواز خداوندی ہے اس کا دبدبہ تو کیا کچھ ہوگا اب یہاں یہ شبہ ہوا کہ جس طرح کہ اس ملعون کی آواز کے دبدبہ نے ہم پر اثر کیا اگر آواز خداوندی میں زیادہ دبدبہ ہے تو وہ ہم پر کیوں اثر نہیں کرتی۔ اور ہم کو دین پر کیوں نہیں لگائے رہتی۔ مولانا اس پر شبہ کو آگے دفع فرماتے ہیں کہ۔

| ہیبت بازست بر کبک نجیب | مرمگس را نیست زان ہیبت نصیب |
|---|---|
| باز کا خوف شریف چکور کو ہے | اس ہیبت میں مکھی کا حصہ نہیں ہے |

یعنی نجیب چکرر پر باز کی ہیبت ہوتی ہے اور مکھی کو اس ہیبت میں سے کچھ بھی حصہ نہیں ہے۔

| زانکہ بنود باز صیاد مگس | عنکبوتان می مگس گیرد بس |
|---|---|
| کیونکہ باز مکھی کا شکاری نہیں ہوتا | مکڑیاں صرف مکھی پکڑتی ہیں |

یعنی اس لئے کہ باز مکھی کا شکار کرنے والا نہیں ہوتا مکڑیاں مکھیوں کو پکڑتی ہیں اور بس مطلب یہ کہ دیکھو باز کا خوف کبک وغیرہ کے دل میں تو ہوتا ہے مگر مکھیوں کے دل میں بالکل بھی باز کا خوف نہیں ہوتا بلکہ مکھی کو مکڑی کا خوف ہوتا ہے تو اسی طرح تم چونکہ گناہ ہونے کی وجہ سے ذلیل وحقیر ہوگئے ہو لہذا تم پر خوف حق طاری نہیں ہوتا بلکہ اس شیطان کا جو کہ اس مکڑی کی طرح حقیر ہے تم جیسے مکھیوں پر خوف طاری ہوتا ہے۔

| عنکبوت دیو بر چو تو ذباب | کروفر دارد نہ بر کبک وعقاب |
|---|---|
| شیطان کی مکھی تجھ جیسی مکھی پر | دبدبہ رکھتی ہے نہ کہ چکور اور شاہین پر |

یعنی شیطان کی مکڑی تجھ جیسی مکھی پر کروفر رکھتی ہے نہ کہ کبک وعقاب پر یعنی شیاطین کی ہیبت تم جیسے ذلیل اور حقیر لوگوں پر پڑجاتی ہے اور فرماں بردار اور دیندار لوگوں پر اس ملعون کی ہیبت ہرگز بھی نہیں پڑتی۔

| بانگ دیوان گلہ بان اشقیاست | بانگ سلطان پاسبان اولیاست |
|---|---|
| شیطانوں کی آواز بدبختوں کی گلہ بان ہے | شاہ کی آواز اولیاء کی محافظ ہے |

یعنی شیاطین کی آواز شقی لوگوں کی گلہ بان ہے اور سلطانی آواز اولیاء کرام کی پاسبان ہے یعنی شیاطین کی آواز پر چلنے والے تو اشقیا ہیں اور آوز سلطانی پر چلنے والے اولیاء اللہ اور دیندار لوگ ہیں اور یہ اس لئے کہ۔

| تا نیا میزد بہم بیناؤ کور | قطرۂ از بحر خوش با بحر شور |
|---|---|
| تاکہ بینا اور نابینا آپس میں نہ مل جائیں | میٹھے سمندر کا قطرہ کھارے سمندر سے |

یعنی تا کہ آپس میں اندھا اور سمکھا اور ایک قطرہ دریائے شیریں دریائے شور کے ساتھ نہ مل جاوے مطلب یہ کہ اگر سب لوگ ہر آواز پر چلا کرتے اور ہر آواز کا اثر ہر شخص پر ہوا کرتا تو پھر فرق ہی کیا رہتا یہ فرق اس لئے رکھا گیا ہے تا کہ شقی اور سعید میں فرق رہے اور آپس میں مل نہ سکیں آگے پھر اسی مہمان مسجد کا قصہ بیان فرماتے ہیں۔

# شرح حبیبی

ترجمہ وتشریح:۔ جب تم دین کا مستعدی کے ساتھ پختہ ارادہ کرتے ہو تو یوں ہی تمہاری باطن میں شیطان آواز دیتا ہے کہ خبردار اس طرف نہ جانا اور خوب سمجھ لینا کہ تو اس طرف چل کر رنج اور درویشی میں پھنس جاوے گا۔(اشارۃ

الی قولہ تعالیٰ الشیطان یعدکم الفقر الخ ) تو مفلس ہو جائے گا یار دوستوں سے تعلقات منقطع ہو جائیں گے ذلیل و پشیمان ہو گا تم شیطان کی اس آواز کو سن کر خوف کے سبب یقین کو چھوڑ کر گمراہی میں بھاگتے ہو اور کہتے ہو کہ کل اور پرسوں تو اپنی ہی ہے ابھی تو بہت وقت پڑا ہے دین کے راستہ پر بھی چل لیں گے اس کے ساتھ تم دیکھتے ہو کہ دائیں بائیں موت پڑوسیوں کو مار رہی ہے اور ان کے گھروں سے شور وشیوں بلند ہو رہا ہے اس پر تم خائف ہو کر تہ دل سے پھر عزم دین کرتے ہو اور تھوڑی دیر کے لئے اپنے کو مردہ بنا لیتے ہو اس کے بعد تم علم و حکمت سے کام لے کر شیطان کا مقابلہ کرتے ہو اور ارادہ کرتے ہو کہ میں ڈر کر ہرگز کوشش نہ چھوڑ دوں گا لیکن پھر وہ تم کو ڈانٹتا ہے اور کہتا ہے کہ ارے کمبخت ڈر اور تیغ فقر کے سامنے سے ہٹ جا اب تم اس سے پھر متاثر ہوتے ہو اور روشنی کے راستہ سے بھاگتے ہو اور علم وفن کے ہتھیار ڈال دیتے ہو غرضکہ برسوں سے یوں ہی تم شیطان کی آواز کے غلام ہو اور ظلمت ضلالت میں اقامت پذیر ہو بات یہ ہے کہ شیاطین کی آواز کی ہیبت نے خلق کو پابستہ کر رکھا ہے اور ان کا حلق بند کر رکھا ہے کہ نہ وہ راہ دین پر چل سکتے ہیں اور نہ غذائے روحانی کھا سکتے ہیں۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ نور ہدایت سے ان کی جان یوں ناامید ہوگئی کہ جیسے مردہ کفار کی بھلا تم سوچو تو سہی کہ جب شیطان کی آواز میں یہ شوکت ہے تو خدا کی آواز میں کس قدر ہیبت ہوگی تم یہ شبہ نہ کرنا کہ اگر خدا کی آواز میں شیطان کی آواز سے زیادہ ہیبت ہوتی تو اس کو اس پر غالب آنا چاہئے تھا اور اس کا لازمی نتیجہ یہ تھا کہ ہم شیطان کی آواز سے متاثر نہ ہوتے۔ حالانکہ اس کے خلاف مشاہد ہے کیونکہ تم میں ہنوز اس سے متاثر ہونے کی قابلیت ہی نہیں یہ وجہ ہے کہ تم اس سے متاثر نہیں ہوتے اور شیطان کی آواز سے متاثر ہوتے ہو۔ یہ نہیں کہ اس میں ہیبت نہیں دیکھو بداہتہ باز کی ہیبت مکڑی کی ہیبت سے زیادہ ہے مگر کبک یعنی چکور پر تو اس کی ہیبت ہے لیکن مکھی پر اس کا کچھ اثر نہیں اور راز اسکا یہ ہے کہ باز مکھی کا شکار ہی نہیں کرتا اور مکڑی چونکہ اس کا شکار کرتی ہے اس لئے اس کی ہیبت اس پر ہے یوں ہی شیطان جو ایک مکڑی کی مانند ہے تجھ پر جو کہ ایک مکھی کی مانند ہے اکڑفوں کرتا ہے اور تو اس کی ہیبت سے متاثر ہوتا ہے مگر اہل اللہ جو کہ چکور اور عقاب کی مثل ہیں ان پر اس کا کچھ بس نہیں چلتا۔ کما قال اللہ تعالیٰ ان عبادی لیس لک علیھم سلطان بس یہ راز ہے کہ شیطان کی آواز اشقیا کو ہانکتی ہے اور پادشاہ حقیقی کی آواز اولیاء اللہ کو اور مقصود یہ ہے کہ اندھے اور دیکھنے والے مخلوط نہ ہو جائیں اور بحر شیرین کا قطرہ شور میں نہ مل جائے یعنی اہل اللہ اور غیر اہل اللہ میں امتیاز رہے اور جو جس مرتبہ کے قابل ہے وہ اسی مرتبہ پر رہے اپنی حد سے تجاوز نہ کر سکے۔

# شرح شبّیری

## مسجد کے مہمان کو آدھی رات کو طلسم کی آواز آنا

| بشنو اکنوں قصہ آں بانگ سخت | کہ نرفت از جاہداں آں نیک بخت |
|---|---|
| اب اس سخت آواز کا قصہ سن | اس سے وہ نیک بخت جگہ سے نہ ہلا |

یعنی اب اس سخت آواز کا قصہ سنو کہ وہ نیک بخت اس کی وجہ سے جگہ سے گیا نہیں یعنی جب وہ طلسم کی سخت آواز آئی تو اس کی وجہ سے وہ شخص اپنی جگہ سے ٹلا نہیں بلکہ وہیں جما رہا۔

| گفت چون ترسم چو ہست این طبل عید | تا دہل ترسد کہ زخم او را رسید |
|---|---|
| اس نے کہا میں کیوں ڈروں جبکہ یہ عید کا نقارہ ہے | ڈھول ڈرے کیونکہ چوٹ اس پر پڑی ہے |

یعنی وہ بولا کہ میں کیوں ڈروں جب کہ وہ طبل عید ہے ڈھول ہی ڈرتا ہے کہ اس کو زخم پہنچا یعنی اس نے سوچا کہ میں تو مرنے کو پھرتا ہی ہوں پھر میں ڈروں یہ تو میرے لئے طبل عید ہے آگے مولانا فرماتے ہیں کہ۔

| اے دہلہائے تہی و بے قلوب | قسم تان از عید جان شد زخم چوب |
|---|---|
| اے خالی ڈھولو بے دلو! | جان کی عید میں سے تمہارا حصہ لکڑی کی چوٹ ہے |

یعنی اے خالی اور بے قلوب ڈھولو تمہارا حصہ جان کی عید میں سے زخم چوب ہے۔ مطلب یہ کہ اے وہ لوگو جو کہ باطن سے خالی ہو اور تمہارے قلوب ناپاک ہیں تو عید کے روز ڈھول تو تم بھی ہو مگر تمہاری قسمت میں لکڑیاں لکھی ہیں کہ لکڑیاں پڑتی ہیں اور پٹتے ہو آگے اس عید کو اور ان کے دہل تہی ہونے کو بتاتے ہیں کہ وہ کیا کیا ہیں فرماتے ہیں کہ۔

| شد قیامت عید و بید نیان دہل | ما چو اہل عید خندان ہمچو گل |
|---|---|
| قیامت عید ہے اور بے دین ڈھول ہیں | ہم چونکہ عید والے ہیں پھول کی طرح مسکرا رہے ہیں |

یعنی قیامت تو عید ہے اور بے دین لوگ ڈھول ہیں اور ہم اہل عید کی طرح گل کی طرح خوش ہیں مطلب یہ کہ قیامت کے روز عید ہوگی لیکن دین داروں کے لئے تو خوشی ہوگی لہذا وہ تو گل کی طرح خوش ہوں گے اور بے دین کے لئے رنج ہوگا اور وہ جس طرح کہ ڈھول عید میں پٹا کرتا ہے اسی طرح پٹے گا تو مطلب یہ کہ جو ڈھول کہ وہ باطن میں سے خالی ہو اس کی تو گت بنتی ہے اور جو ڈھول کہ ٹھوس ہوتا ہے اس کو کوئی بھی نہ مارے نہ اسے بجاوے آگے فرماتے ہیں کہ۔

| بشنوا کنوں این دہل چون بانگ زد | دیگ دولت باچگونہ می نپرد |
|---|---|
| اب سن! اس ڈھول نے جب آواز دی | دولت (کے شوربے) کی دیگ کس طرح پکتی ہے |

یعنی اب سنو کہ اس ڈھول نے جب آواز لگائی تو ہماری دولت کی آواز کس طرح پکتی ہے یعنی وہ ڈھول خالی تو پٹتے ہی میں رہا مگر اب جو ہمارا دہل بولا تو اس سے کیسے دولت حاصل ہوئی ہے لو سنو۔

| چونکہ بشنود آن دہل آن مرد دید | گفت چون ترسد دلم از طبل عید |
|---|---|
| جب اس ڈھول کو اس دیدہ ور نے سنا | اس نے کہا میرا دل عید کے نقارے سے کیوں ڈرے؟ |

یعنی جبکہ اس دہل کو اس آنکھ والے مرد نے سنا تو بولا کہ میرا دل عید کے طبل سے کیوں ڈرے۔

| گفت با خود ہیں طرزان دل کزین | مرد جان بد دلان بے یقین |
|---|---|
| اس نے اپنے آپ سے کہا خبردار! دل کو نہ لرزا کیونکہ اس سے | بے یقین بدلوں کی جان مری ہے |

یعنی اپنے سے بولا کہ ارے دل کو لرزامت کہ اس سے تو بدل اور بے یقین لوگوں کی جان مری ہے مطلب یہ کہ اس نے کہا کہ جو بد دل ہوں اور بے یقین ہوں ان کو اس سے گزند پہنچ سکتا ہے اور میں ایسا ہوں نہیں لہذا مجھے گزند بھی نہیں پہنچ سکتا۔ تو میں کیوں ڈروں اور بولا کہ۔

| وقت آن آمد کہ حیدرؓ وار من | ملک گیرم یا پرد ازم بدن |
|---|---|
| وہ وقت آ گیا ہے کہ میں حیدرؓ کی طرح | ملک فتح کروں یا جسم کو خالی کر دوں |

یعنی وہ وقت آیا ہے کہ حیدرؓ کی طرح ملک لوں یا بدن خالی کر دوں یعنی وہ بولا کہ اب تو اس کا وقت آ گیا یا تو یہ نہیں یا ہم نہیں جب یہ ٹھان لی تو پھر ڈر کس کا۔

| برجہید و بانگ بر زد کائے کیا | حاضرم اینک اگر مردی بیا |
|---|---|
| وہ کودا اور چیخا اے پہلوان! | میں حاضر ہوں اگر تو بہادر ہے آ جا |

یعنی کودا اور آواز دی کہ اے زیرک میں یہ موجود ہوں اگر تو مرد ہے تو آ جا۔ یعنی اس کے جواب میں اس نے کہا کہ تو آتا ہے تو میں بھی حاضر ہوں لے آ جا اس کے کہتے ہی یہ ہوا کہ۔

| درزمان بشکست زآواز آن طلسم | زر ہمی ریزید ہر سو قسم قسم |
|---|---|
| وہ طلسم آواز سے فوراً ٹوٹ گیا | طرح طرح کا سونا ہر طرف بکھرنے لگا |

یعنی اسی وقت آواز سے وہ طلسم ٹوٹ گیا اور سونا ہر طرف قسم قسم کرنے لگا۔ مطلب یہ کہ اس شخص نے جو کہا کہ ہاں ہاں میں حاضر ہوں تو آ جا اور اس طلسم کے ٹوٹنے کی بھی تدبیر یہی تھی کہ کوئی دلیر ہو کر اس کا مقابلہ کرے اور اس وقت تک جو کوئی وہاں آیا تھا وہ اس کی ڈر کے مارے پہلے ہی مر جاتا تھا تو بس جب اس نے دلیر ہو کر جواب دیا تو فوراً وہ طلسم ٹوٹ گیا اور اس کے اندر جو سیم و زر تھا وہ گرنا شروع ہو گیا۔

| ریخت چندان زر کہ ترسید آن پسر | تا نگیرد زر ز پری راہ در |
|---|---|
| اس قدر سونا بہا کہ وہ لڑکا ڈرا | کہ سونا کثرت کی وجہ سے دروازے کا راستہ بند نہ کردے۔ |

یعنی اس قدر سونا گرا کہ وہ لڑکا ڈرا کہ کہیں سونا زیادتی کی وجہ سے دروازہ کی راہ نہ روک لے مطلب یہ کہ روپیہ پیسہ کی اس قدر زیادتی ہوئی کہ یہ شخص ڈرا کہیں ساری مسجد اس روپیہ سے بھر جاوے تو مجھے دروازہ میں سے نکلنے کی بھی جگہ نہ رہے گی۔

| پر شد آن مسجد ز زر ہر جائگاہ | مرد حیران شد ز تقدیر آلہ |
|---|---|
| ہر جگہ سے وہ مسجد سونے سے بھر گئی | اللہ (تعالیٰ) کی تقدیر سے مرد حیران ہوگیا |

یعنی وہ مسجد سونے سے پوری بھر گئی اور یہ مرد خدا کی تقدیر سے حیران تھا۔ یعنی یہ خدا کی قدرت کے تماشے دیکھ رہا تھا کہ اللہ تو نے یہ دولت مجھے عطا فرمائی جو کہ مرنے کو تیار تھا۔

| بعد ازان برخاست آن شیر عنید | تا سحر گہ زر بہ بیرون می کشید |
|---|---|
| اس کے بعد وہ بہادر شیر اٹھا | (اور) صبح تک سونا باہر نکالتا رہا |

یعنی اس کے بعد وہ شیر تیار اٹھا اور صبح تک روپیہ باہر کھینچتا تھا یعنی مسجد کے اندر سے صبح تک اس کے صحن میں وہ روپیہ ڈھو ڈھو کر لایا۔

| دفن میکرد و ہمی آمد بہ زر | باجوال و توبرہ بار دگر |
|---|---|
| دفن کرتا اور سونا نکالتا | تھیلے اور توبرے سے دوبارہ |

یعنی دفن کرتا تھا اور روپیہ کے پاس آتا تھا معہ گون اور توبرہ کے دوسری مرتبہ مطلب یہ کہ روپیہ کو صحن مسجد میں دفن کر کے پھر گون اور توبرہ لے کر آتا تھا کہ پھر بھر کر لے جاوے۔

| گنجہا بنہاد آن جانباز ازان | کوری و ترسانی واپس خزان |
|---|---|
| اس سے اس بہادر نے خزانے بھرے | واپس بھاگنے والوں کے اندھے پن اور خوف کے لئے |

یعنی اس جان باز نے اس میں سے بہت سے خزانے اٹھا کے واپس ہٹنے والوں کی ناکامی اور خوف پر مطلب یہ کہ جو لوگ کہ اس خوف کی وجہ سے ہمت نہ کرتے تھے اور اس مسجد میں نہ جاتے تھے ان کے خلاف اور ناکامی کے باوجود اس نے بہت سے خزانے جمع کر لئے اور خوب روپیہ بھر لیا اور وہ خائف لوگ محروم ہی رہے۔ آگے مولانا اس حکایت کا ماحصل اور اس کا اصلی مقصود بیان فرماتے ہیں کہ اس قصہ سے مراد کیا ہے فرماتے ہیں کہ۔

| این زر ظاہر بخاطر آمد است | دردل ہر کور دون زر پرست |
|---|---|
| یہ ظاہری سونا دل میں آیا ہے | ہر کمینے زر پرست اندھے کے دل میں |

یعنی یہ ظاہری روپیہ دل میں آیا ہے ہر اندھے کمینے زر پرست کے مطلب یہ کہ مولانا فرماتے ہیں کہ اس قصہ سے لوگ یہی سمجھے ہوں گے کہ یہ ظاہری روپیہ پیسہ اس کو مل گیا اور خوب ہی دولت مل گئی لیکن یہ بات نہیں تھی اس لئے کہ یہ ظاہری روپیہ پیسہ تو اصل سونا چاندی ہی ہے نہیں اس کی تو ایسی مثال ہے کہ۔

| کود کان اسفالہا را بشکنند | نام زر بنہند و در دامن کنند |
|---|---|
| بچے ٹھیکروں کو توڑتے ہیں | سونا کہتے ہیں اور دامن میں کر لیتے ہیں |

یعنی بچے ٹھیکروں کو توڑتے ہیں اور نام روپیہ رکھتے ہیں اور دامن میں بھر لیتے ہیں۔

| اندران بازی چو گوئی نام زر | آن کند در خاطر کودک گزر |
|---|---|
| اس کھیل کود میں جب تو سونے کا نام لے گا | بچے کے خیال میں وہی آئے گا |

یعنی اس کھیل میں جب تم روپیہ کا نام لو تو بچہ کے دل میں وہی گزر جاوے گا۔ تو بس جس طرح کہ وہ بچے روپیہ کے نام سے ان ٹھیکروں کو سمجھیں گے اسی طرح دنیادار لوگ روپیہ کے نام سے اس ظاہری روپیہ پیسہ ہی کو مراد لیتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ یہی روپیہ ملا ہوگا۔ مولانا فرماتے ہیں کہ یہ روپیہ نہیں ملا بلکہ۔

| بل زر مضروب ضرب ایزدی | کو نگردد کاسد آمد سرمدی |
|---|---|
| بلکہ خدائی ٹکسال کا ڈھلا ہوا سکہ | جو کھوٹا نہیں ہوتا ہے دائمی ہے |

یعنی بلکہ روپیہ سکۂ خداوندی کا سکہ زدہ کہ وہ کم نہیں ہوتا سرمدی آیا ہے مطلب یہ کہ اس کو وہ روپیہ ملا تھا کہ جس پر ضرب خداوندی لگی ہوئی تھی یعنی اس کو دولت باطنی نصیب ہوئی تھی اور وہ اس کو ملی تھی۔

| آن زرے کاین زرازان زرتاب یافت | گوہر و تابندگی و آب یافت |
|---|---|
| وہ سونا کہ اس سونے نے اس سے رونق حاصل کی ہے | جوہر اور چمک اور رونق پائی ہے |

یعنی وہ زر کہ اس زر نے اس سے تاب پائی گوہری اور چمک اور آب پائی یعنی اس کو وہ زر ملا تھا کہ جس کی یہ شان تھی کہ اس دنیاوی سیم وزر نے بھی اسی سے رونق پائی تھی اور اس کے اندر بھی تاب اسی کی وجہ سے آئی ہے۔

| آن زرے کہ دل ازو گردد غنی | غالب آید بر قمر در روشنی |
|---|---|
| وہ سونا کہ دل اس کی وجہ سے غنی ہے | روشنی میں چاند پر غالب آ جائے |

یعنی وہ زر کہ اس سے دل غنی ہوا اور روشنی میں قمر پر بھی غالب آ جاوے اور یہ نشانی دولت باطنی ہی کی ہے تو معلوم ہوا کہ اس کو دولت باطنی حاصل ہوئی تھی۔

| شمع بود آن مسجد و پروانہ او | خویشتن در باخت آن پروانہ خو |
|---|---|
| وہ مسجد شمع تھی اور وہ پروانہ تھا | وہ پروانہ مزاج اپنی جان پر کھیل گیا |

یعنی وہ مسجد شمع تھی اور وہ شخص پروانہ تھا تو اپنے کو اس پروانہ کی خصلت والے نے ہار دیا مطلب یہ کہ چونکہ اول میں بھی وہ مسجد اس کی مطلوب تھی اور آخر میں بھی اس لئے کہ اول جب اس میں گیا تھا تو معلوم ہوا تھا کہ اس میں جو آتا ہے مر جاتا ہے تو اس کا اس وقت بھی مطلوب تھا اور وہ مرنے کو حاضر تھا اب آخر میں اس کو دولت بے انتہا مل گئی اس بناء پر وہ مسجد اس کی مطلوب بن گئی۔

| سوخت پرش را ولیکن ساختش | بس مبارک آمد آن انداختش |
|---|---|
| اس نے اس کے پر جلائے لیکن اس کو بنا دیا | اس کا جان پر کھیلنا بہت مبارک ہوا |

یعنی اس کے پر کو جلا دیا لیکن اس کو بنا دیا اور اس کا وہ ڈال دینا بہت مبارک آیا۔ مطلب یہ کہ بظاہر تو وہ مسجد میں ہلاک ہونے گیا تھا اور مسجد اس کے لئے ظاہراً ہالک تھی مگر اصل میں مسجد نے اس کو بنا دیا اور اس کا کام چلا دیا اور وہ جو مسجد میں جا کر پڑ رہا تھا تو اس کا یہ پڑ رہنا بے حد مبارک تھا کہ بس اسی نے اس کا کام بنا دیا اور اس کو بے انتہا دولت دلوادی۔

| ہمچو موسےٰ بود آن مسعود بخت | کاتشے دید او بسوئے آن درخت |
|---|---|
| وہ نیک بخت حضرت موسیٰ کی طرح تھا | کہ انہوں نے اس درخت کی جانب آگ دیکھی |

یعنی وہ نیک بخت موسےٰ کی طرح تھا کہ انہوں نے اس درخت کی طرف ایک آگ دیکھی تھی۔

| چون عنایتہا برو موفور بود | نارمی پنداشت آنخود نور بود |
|---|---|
| چونکہ ان پر (خداوندی) عنایتیں بھرپور تھیں | وہ آگ سمجھ رہے تھے (حالانکہ) وہ خود نور تھا |

یعنی جب عنایتیں ان پر بے حد تھیں تو وہ آگ سمجھتے تھے اور وہ خود نور تھا مطلب یہ ہے کہ دیکھو جس طرح کہ موسےٰ علیہ السلام نے آگ جلانے والی سمجھی اور وہ حالانکہ نور تھا اسی طرح اس شخص نے بھی ہلاکت سمجھی حالانکہ وہی اس کے لئے حیات ابدی اور سرمدی تھی۔

| مرد حق را چون بہ بینی اے پسر | تو گمان داری بر او نار بشر |
|---|---|
| اے بیٹا! جب تو مرد خدا کو دیکھتا ہے | تو اس پر انسانی آگ کا گماں کرتا ہے |

یعنی اے لڑکے مرد حق کو جب تو دیکھتا ہے تو اس پر تو نار بشر کا گمان کرتا ہے (نار بشر میں اضافت بیانیہ ہے) مطلب یہ کہ جب مرد حق کو دیکھتے ہو تو سمجھتے ہو کہ جس طرح اور بشر ہیں ویسا ہی یہ ہے حالانکہ وہ سراسر نور ہو چکا ہے اور اس کے اندر سے اوصاف بشریت کے مغلوب ہو چکے ہیں وہ صرف بشر نہیں رہتا بلکہ بشر مع اوصاف ملک ہو جاتا ہے۔

| توز خودمی آئی وآن در تو است | نار و خار و ظن باطل این سو است |
|---|---|
| تو اپنے اوپر جاتا ہے اور وہ تجھ میں ہے | آگ اور کانٹا اور گمان اور باطل اسی جانب ہے |

یعنی تو اپنے ہی میں سے آتا ہے اور وہ تیرے ہی اندر ہے نار اور خار اور ظن باطل اسی طرف ہے یعنی فرماتے ہیں کہ یہ حضرات جو تم کو صرف بشر ہی نظر آتے ہیں اور ان کی اصل حالت جو تم کو معلوم نہیں ہوتی اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ تمام اوصاف بشری تمہاری ہی اندر ہیں تو وہ صفات بشری جو تمہارے اندر ہیں تمہیں اوروں کے اندر بھی معلوم ہوتے ہیں۔

| نور خوان نارش مخوان بارے بیا | او درخت موسیٰ است و پر ضیا |
|---|---|
| نور کہہ اس کو نار نہ کہہ اب آ جا | وہ (حضرت) موسیٰ کا درخت ہے اور پرنور ہے |

یعنی وہ درخت موسوی ہیں اور پر ضیا ہیں نور کہہ ان کو نار مت کہہ بارے آ۔ مطلب یہ کہ ان کی مثال درخت موسےٰ علیہ السلام جیسی ہے کہ جس طرح وہ دور سے نار معلوم ہوتا تھا لیکن اصل میں نور تھا اسی طرح یہ حضرات تمہیں نار معلوم ہوتے ہیں اور ان سے تم گھبراتے ہو مگر آ ؤ تو سہی ایک دفعہ ان کے پاس ہو تو جاؤ اس کے بعد ہی کوئی رائے قائم کرنا۔

| سالکان رفتند آں خود نور بود | نے فطام این جہان نارے نمود |
|---|---|
| سالک چل پڑے وہ نور تھا | کیا اس دنیا اک چھوڑنا نار نظر نہیں آتا؟ |

یعنی کیا اس جہان کا چھوڑنا آگ نہیں دکھائی دیا۔ سالک لوگ گئے تو وہ خود نور تھا مطلب یہ کہ دیکھو اس عالم سے جدائی شاق معلوم ہوتی تھی اور آگ کی طرح ناگوار معلوم ہوتی تھی مگر جب سالک لوگ چلے گئے تو اب وہاں پہنچ کر معلوم ہوا کہ جس کو نار سمجھا تھا وہ تو سراسر نور ہی نور تھا تو اسی طرح ان کو دور سے نار اور ناگوار سمجھ رکھا ہے جب قریب جاؤ گے تو اس وقت معلوم ہوگا کہ سراسر نور ہی نور ہیں آگے اس پر تفریع فرماتے ہیں کہ۔

| ایں نہ ہمچوں دیگر آتشہا بود | پس بدانکہ شمع دیں برمی شود |
|---|---|
| یہ دوسری آگوں کی طرح نہیں ہوتی ہے | بس تو جان لے کہ دین کی شمع بلند ہوتی ہے |

یعنی پس جان لو کہ شمع دین کی بڑھتی ہے اور یہ دوسری آگوں کی طرح نہیں ہوتی مطلب یہ کہ جب معلوم ہوا کہ دیں اور دیندار لوگ دور ہی سے برے اور ناگوار معلوم ہوتے ہیں اور قریب سے اور دراصل نور ہوتے ہیں تو پس شمع دین کی لو زیادہ ہوتی ہے تو اس میں سوزش نہیں ہوتی۔ بلکہ وہ محض نور ہی نور ہوتی ہے اور آتشوں کی طرح جلانے والی اور ناگوار نہیں ہوتی۔

| واں بصورت نار وگل زوار را | ایں نماید نور و سوز و یار را |
|---|---|
| وہ بظاہر نار ہے اور زیارت کرنے والوں کے لئے پھول ہے | یہ (دنیاوی شمع) نور نظر آتی ہے اور یار کو جلا دیتی ہے |

یعنی یہ (دنیا) نور دکھائی دیتی ہے اور یار کو جلا دیتی ہے اور وہ (دین) صورت میں نار ہے اور زیارت کرنے والے کے لئے پھول ہے مطلب یہ ہے کہ دین بظاہر تو بہت مشکل شئے ہے کہ اس کے مجاہدات وریاضات بہت مشکل ہیں مگر اصل میں جب اس کو دیکھو تو وہ بہت خوشگوار ہے اور یہ دنیا ظاہر میں تو نور ہے کہ خوب ٹیپ ٹاپ معلوم ہوتی ہے لیکن اصل میں نار ہے کہ ہلاک اور برباد کرنے والی ہے۔

| واں گہ وصلت دل افروزندۂ | ایں چو سازندہ ولے سوزندۂ |
|---|---|
| اور وہ مل جانے پر دل کو روشن کرنے والی ہے | یہ (بظاہر) سازگار جیسی ہے لیکن جلانے والی ہے |

یعنی یہ سنوارنے والے کی طرح ایک جلانے والا ہے اور وہ وصل کے وقت دل کو روشن کرنے والا ہے یعنی دنیا ظاہر میں تو عیش کی جگہ ہے مگر اصل میں برباد کرنے والی ہے اور دین جب اس سے وصل ہو تو دل کو روشن کر دینے والی شئے ہے۔

| شکل شعلہ نور پاک و ساز دار | حاضراں را نور و دوراں را چو نار |
|---|---|
| شعلہ کی شکل ہے، ساز کرنے والی پاک نور ہے | پاس والوں کے لئے نور ہے اور دور والوں کے لئے آگ جیسی ہے |

یعنی شکل تو شعلہ کی اور ہے پاک اور سنوارنے والا حاضروں کے لئے تو نور ہے اور دوروں کے لئے نار کی طرح ہے۔

| حاضراں از غائباں خوشحال تر | غائباں را نیست توفیق خبر |
|---|---|
| اس بات کا خاتمہ نظر نہیں آتا ہے | عاشق اور بزرگ صدر کی بات کر |

یعنی حاضر لوگ غائبین سے زیادہ خوش حال ہیں اور غائبین کو خبر کی (بھی) توفیق نہیں ہے مطلب یہ کہ جو لوگ کہ ان حضرات کے پاس رہنے والے ہیں وہ ان لوگوں سے جو غائب ہیں زیادہ اچھے ہیں اگرچہ ظاہر میں مشقت میں ہوتے ہیں مگر اصل میں آرام ہوتے ہیں تو غرضکہ یہ جو اس مہمان کے لئے مشقتیں اور موت کے لئے تیار ہونے کو کہا ہے۔ اس سے مراد مجاہدات و ریاضات ہیں اور اس کو جو روپیہ پیسہ ملنے کو کہا ہے اس سے مراد دولت باطنی کا حصول ہے کہ وہ مجاہدات و ریاضات بظاہر تو مہلک تھے مگر اصل میں وہ اس کے لئے نور اور حصول دولت کا باعث تھے اب آگے فرماتے ہیں کہ۔

| این سخن را نیست پایانے پدید | گو حدیث عاشق و صدر مجید |
|---|---|
| اس بات کا خاتمہ نظر نہیں آتا ہے | عاشق اور بزرگ صدر کی بات کر |

یعنی اس گفتگو کی تو ظاہراً کہیں انتہا نہیں ہے تو عاشق اور صدر حمید کی بات کہو مطلب یہ کہ ان اسرار و حقائق کی تو بظاہر کہیں انتہا معلوم نہیں ہوتی یہ تو بے انتہا ہیں لہذا ان کے بیان کو چھوڑ دو اور اس عاشق اور اس کے معشوق اس بادشاہ کا قصہ بیان کرو آگے اسی کو فرماتے ہیں کہ۔

# شرح حبیبی

ترجمہ و تشریح:۔ اچھا تو اب اس سخت آواز کا قصہ سننا چاہئے وہ یہ ہے کہ اس کوس کر مہمان گو طبعاً خائف ہوا مگر ہوش و حواس قائم رہے اور اپنے دل میں کہا کہ یہ تو عید کا نقارہ ہے پھر میں کیوں ڈروں مجھے تو خوش ہونا چاہئے ہاں ڈھول کو ڈرنا چاہئے کہ اس پر چوٹ پڑتی ہے یعنی اس سے اہل دنیا کو ڈرنا چاہئے جو ڈھول کی طرح اندر سے خالی ہیں اور صفات کمال نہیں رکھتے کیونکہ یہ انہیں کو ضرر پہنچا سکتی ہے نہ کہ مجھے آگے مولانا انتقال فرماتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ اے ڈھول کی طرح خالی اور قلب صافی نہ رکھنے والے لوگو یاد رکھو کہ جس طرح جسم کے لئے عید ہے یوں ہی روح کے لئے بھی عید ہے اور روح کی عید سے تمہارے حصہ میں بجز ڈنکے کی چوٹ کے اور کچھ نہیں یاد

رکھو کہ عید روح قیامت ہے اور بے دین لوگ ڈھول اور ہم اہل اللہ عید والے اور گل کی طرح خوش ہیں خیر یہ استطرادی مضمون تو ختم ہو گیا اب سنو کہ جب اس واہل طلسم نے آواز دی تو وہ ہانڈی جس کا شور بادولت ہے کیسے پکتی ہے اور اس کا کیا نتیجہ نکلتا ہے سو بات یہ ہے کہ جب اس عارف نے اس ڈھول کی آواز سنی تو اپنے دل میں کہا کہ یہ تو میرے لئے عید کا نقارہ ہے اور عید کے نقارہ سے میرا دل کیونکر ڈر سکتا ہے اور یہ بھی کہا کہ اس سے تمہارا دل نہ کانپنا چاہئے کیونکہ یہ تو بد باطن اور بے یقین لوگوں کی موت روحانی کا سبب ہے نہ کہ تمہاری موت کا بس اب وقت آ گیا ہے کہ یا تو میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی طرح ملک لے لوں یا جسم کو روح سے خالی کر دوں اور مر جاؤں۔ یہ سوچ کر وہ اٹھا اور للکارا کہ او آواز دینے والے میں موجود ہوں اگر تو مرد ہے تو آ جا یہ کہنا تھا کہ وہ طلسم ٹوٹ گیا اور ہر طرف طرح طرح کا سونا برسنا شروع ہو گیا اور اس قدر برسا کہ اسے اندیشہ ہوا کہ سونے کی کثرت سے نکلنے کا دروازہ نہ بند ہو جاوے غرضکہ وہ مسجد اس سونے سے ہر جگہ سے بھر گئی اور وہ شخص اس قضائے الٰہی کو دیکھ کر متحیر ہو گیا اس کے بعد وہ بہادر اٹھا اور صبح تک سونا ڈھوتا رہا ایک دفعہ لے جا کر دفن کر آتا تھا اور پھر دوبارہ توبرہ خرجین لے کر آتا تھا غرضکہ اس جانباز نے برخلاف پیچھے ہٹنے والوں کی کوری اور خوف کے اس طرح خزانہ قائم کر لئے معلوم ہوتا ہے کہ اندھے اور پست ہمت زر پرست لوگوں نے اس سے ظاہری سونا سمجھا اور یہ ان سے کچھ بعید نہیں کیونکہ بچے ٹھیکرے توڑتے ہیں اور اس کا نام اشرفیاں رکھ کر دامن میں بھرتے ہیں پس کھیل کے اندر جب اشرفی کا نام آتا ہے تو بچے کے ذہن میں وہی ٹھیکرے آتے ہیں پس یہی حالت ان زر پرستوں کی ہے کہ جب یہ سونے کا نام سنتے ہیں تو ان کا ذہن زر ظاہر کی طرف منتقل ہوتا ہے ہماری مراد یہ سونا نہیں بلکہ وہ اشرفیاں مراد ہیں جن کا سکہ خدائی ہے اور جن کے کھرے ہونے کی خدا تصدیق کرتا ہے اور جو اس کے یہاں کارآمد ہیں اور جو کہ کبھی کھوٹے نہیں ہو سکتیں بلکہ ابداً رائج ہیں اور وہ اشرفیاں مراد ہیں جن سے اس سونے کو چمک حاصل ہوئی ہے (غالباً تجلیات ربانی مراد ہیں) اور جن سے کہ ان کو جوہر اور چمک اور رونق حاصل ہوئی ہے اور وہ اشرفیاں مراد ہیں جن سے کہ غناء قلب حاصل ہوتی ہے اور جن کی روشنی چاند کی روشنی پر غالب آتی ہے (اور مسجد سے مراد دین ہے اور ناصحین سے تقاضا ہائے نفسانی اور آواز سے آواز شیطانی اور حاصل یہ کہ جب اس نے تقاضائے نفسانی کی اطاعت نہ کی اور راہ دین پر استوار ہوا تو شیطان نے دھمکی دی اور اس نے اس کی مزاحمت کی تو دولت باطنی سے مالا مال ہو گیا واللہ اعلم) یا دوسرے عنوان سے یوں سمجھو کہ مسجد بمنزلہ شمع کے تھی اور یہ اس کا پروانہ تھا یہ پروانہ خصلت شخص اس کے لئے اپنی جان پر کھیل گیا جس سے اس کے پر جل گئے اور خواہشات نفسانی کا قلع قمع ہو گیا مگر اس سے اس کو نقصان نہ پہنچا بلکہ اس نے اس کو بنا دیا اور اس کا اپنے کو اس خطرہ میں ڈالنا نہایت مبارک ہوا یا یوں کہو کہ وہ خوش قسمت موسےٰ علیہ السلام کی مانند تھا کہ انہوں نے درخت کی جانب آگ دیکھی تھی لیکن چونکہ حق سبحانہ کی عنایتیں ان پر بہت تھیں اس لئے وہ تو آگ سمجھتے تھے مگر وہ ان کے لئے نور تھی علیٰ ہذا یہ تو اس کو بظاہر مضر دیکھتا تھا مگر حقیقت میں وہ اس کے لئے مفید ثابت ہوئی اس مقام پر یہ نکتہ بھی قابل غور ہے کہ جب

تم کسی اہل اللہ کو دیکھتے ہو تو اس کو آگ یعنی بشر محض مثل دیگر عوام سمجھتے ہو پس یہ تمہارا خیال اپنی اصل پر جانا اور اس کو اپنے اوپر قیاس کرنا ہے کیونکہ یہ بات خود تجھ میں موجود ہے نہ کہ اس میں ناریت اور خاریت اور ظن و باطل سب تیرے اندر موجود ہیں لہذا تو اس میں بھی یہی سمجھتا ہے اس کو تم ایسا سمجھو جیسے شجر موسیٰ جو کہ دیکھنے والے کو آگ معلوم ہوا اور واقع میں نور ہو لہذا اس کو تم نور کہو نہ کہ نار اور اس سے اتصال پیدا کرو تا کہ اس کی نورانیت تم پر منکشف ہو جاوے ایسا ہوتا ہے کہ ایک شے بظاہر نار اور مضر معلوم ہوتی ہے مگر حقیقت میں وہ نور اور سراسر مفید ہوتی ہے دیکھو ترک عالم ناسوت اس آگ اور ناموافق معلوم ہوتی تھی مگر سالکین اس روش پر چلے تو ان کو معلوم ہو گیا کہ یہ نار نہیں بلکہ نور ہے جب یہ واقعہ معلوم ہو گیا تو ثابت ہو گیا کہ ہم نے جو کہا تھا کہ۔

لیک شمع عشق چوں آن شمع نیست الخ بالکل صحیح ہے اور شمع دین (یعنی عشق) روشن ہوتی ہے تو یہ اور آگوں کی طرح نہیں ہوتی کیونکہ اور آگیں تو نور دکھلائی دیتی ہیں مگر قریب آنے سے جلا دیتی ہیں اور یہ دور سے آگ معلوم ہوتی ہے اور واقع میں تماشائی کے لئے پھول ہوتی ہے یہ آگیں بظاہر موافق طبع ہیں مگر حقیقت میں جلانے والے اور برخلاف ان کے شمع عشق اتصال کے وقت دل کو روشن کرنے والی ہے وہ بظاہر شعلہ کی مانند ہے اور حقیقت میں نور پاک اور موافق طبع ہے وہ پاس والوں کے لئے نور ہے اور دور والوں کے لئے آگ کی مثل خیر اس گفتگو کی تو کہیں انتہا ہی نہیں اچھا اب اس عاشق اور صدر جہاں کا قصہ بیان کرو۔

# شرح شبّیری

## اس عاشق کی ملاقات صدر جہان کے ساتھ

| آن بخاری نیز خود بر شمع زد | گشتہ بود از عشق آسان آں کبد |
|---|---|
| اس بخاری نے بھی اپنے آپ کو شمع سے بھڑا دیا | وہ مشقت عشق کی وجہ سے آسان ہو گئی تھی |

یعنی اس بخاری نے بھی اپنے کو شمع پر مارا اور عشق کی وجہ سے اس کو وہ مصائب آسان ہو گئے تھے مطلب یہ کہ اس بخاری نے بھی اپنے کو بظاہر مصائب میں پھنسا رکھا تھا مگر وہ مصائب اس کے لئے عشق کی وجہ سے سب آسان ہو گئیں تھیں۔

| آہ سوزانش سوئے گردون شدہ | در دل صدر جہان مہر آمدہ |
|---|---|
| اس کی گرم آہ آسمان پر پہنچ گئی تھی | صدر جہاں کے دل میں محبت آ گئی تھی |

یعنی اس عاشق کی آہ سوزاں آسمان کی طرف گئی ہوئی اور صدر جہان کے دل میں محبت آئی ہوئی۔

| گفت باخود در سحر گہ کائے احد | حال آں آوارۂ ماچون بود |
|---|---|
| اس نے صبح کے وقت اپنے آپ سے کہا اے خدا! | اس ہمارے آوارہ کا کیا حال ہوگا؟ |

یعنی اپنے سے صبح کے وقت میں کہتا تھا کہ اے اللہ ہمارے اس آوارہ کا کیا حال ہوگا۔

| او گناہے کرد و ما دیدیم لیک | رحمت مرا نمی دانست نیک |
|---|---|
| اس نے قصور کیا اور ہم نے دیکھ لیا لیکن | وہ اچھی طرح ' ہماری رحمت کو نہ جانا |

یعنی اس نے ایک گناہ کیا اور ہم نے دیکھ (بھی) لیا لیکن اس نے ہماری رحمت کو اچھی طرح نہ جانا یعنی اس نے اگر گناہ کیا تھا تو معاف کراتا اور سمجھتا کہ بڑے رحیم ہیں معاف کر دیں گے یہاں سے چلا کیوں گیا آگے مولانا انتقال فرماتے ہیں کہ حق تعالیٰ بھی یہی فرماتے ہیں کہ۔

| خاطر مجرم زما ترسان شود | لیک صد امید در ترسش بود |
|---|---|
| خطا وار کا دل ہم سے خوف کھاتا ہے | لیکن اس کے خوف میں سینکڑوں امیدیں ہوتی ہیں |

یعنی مجرم کا دل ہم سے ترسان ہوتا ہے لیکن اس کے خوف میں سو امیدیں ہوتی ہیں مطلب یہ کہ مجرم ہم سے ڈرتا ہے مگر اس خوف کی حالت میں بھی اس کو بہت سی امیدیں عفو کی ہم سے ہوتی ہیں۔

| من بترسانم وقیح و یاوہ را | آنکہ ترسد من چہ ترسانم درا |
|---|---|
| میں بے شرم اور لغو آدمی کو ڈراتا ہوں | جو خود ڈرے میں اس کو کیا ڈراؤں؟ |

یعنی میں تو بے حیا اور گمراہ کو ڈراتا ہوں اور جو کہ خود ڈرے میں اس کو کیا ڈراؤں مطلب یہ کہ حق تعالیٰ نے کہا کہ میں خود تو اس کو ڈراؤں جو کہ خود نہ ڈرتا ہو اور جو خود ہی ڈرتا ہو اس کو ڈرانے کی تو کوئی وجہ نہیں ہے آگے ایک مثال دیتے ہیں کہ۔

| بہر دیگ سرد آذر مے رود | نے بدان کہ جوشش از سر میرود |
|---|---|
| ٹھنڈی دیگ کے لئے آگ جلتی ہے | نہ کہ اس کے لئے جس کا ابال اوپر سے نکلے |

یعنی ٹھنڈی ہنڈیا کے لئے آگ جاتی ہے نہ کہ اس کے لئے جس کا جوش کہ سر سے گزر گیا ہو۔ مطلب یہ کہ جو ہنڈیا کہ خود ہی ابل رہی ہو اس کو آگ کی کیا ضرورت ہے آگ کی ضرورت تو جب ہوگی جب ہنڈیا ابل نہ رہی ہوگی تو اسی طرح خود ڈرانے کی تو جب ضرورت ہو جبکہ وہ پہلے سے خائف نہ ہو اور جب وہ پہلے سے خود خائف ہے پھر ڈرانے کے کیا معنی۔

| ایمناں را من بترسانم بعلم | خائفان را ترس بردارم زحلم |
|---|---|
| میں نڈر لوگوں کو غصہ سے ڈراتا ہوں | ڈرنے والوں کا بردباری کے ذریعہ خوف دور کرتا ہوں |

یعنی نڈر لوگوں کو میں علم سے ڈراتا ہوں اور ڈرنے والوں کو حلم سے خوف اٹھا دیتا ہوں۔ یعنی جو لوگ کہ بے خوف ہیں ان کو تو اس طرح خوف دلاتا ہوں کہ دیکھو میں علیم بھی ہوں مجھے سب باتوں کا علم ہے اور جو خود ہی ڈر رہے ہیں ان کو کہتا ہوں کہ میں حلیم ہوں تا کہ ان کا خوف کم ہو۔

| پارہ دوزم پارہ در موضع نہم | ہر کسے را شربت اندر خوردہم |
|---|---|
| پیوند سیتا ہوں پیوند جگہ پر لگاتا ہوں | ہر کسی کیلئے مناسب شربت دیتا ہوں |

یعنی میں پیوند سیتا ہوں اور پیوند کی جگہ سے رکھتا ہوں اور ہر شخص کو شربت اس کے لائق دیتا ہوں۔

| ہست سر مرد چون بیخ درخت | زان بروید برگہاش از چوب سخت |
|---|---|
| انسان کا باطن درخت کی جڑ کی طرح ہے | اس سے اس کے پتے اگتے ہیں جس طرح سخت لکڑی سے |

یعنی انسان کا باطن درخت کی جڑ کی طرح ہے کہ اسی سے اس کے پتے چوب سخت سے اگتے ہیں مطلب یہ کہ جس طرح کہ شاخ میں سے کہ وہ چوب سخت ہوتی ہے پتے نکلتے ہیں اسی طرح انسان کا باطن بھی ایک جڑ ہے کہ اس پر بہت سے پتے وغیرہ نکل رہے ہیں اور وہ پتے اس کے احوال ہیں جو کہ اس پر وقتاً فوقتاً طاری ہوتے ہیں۔

| درخور آن بیخ رستہ برگ ہا | در درخت و در نفوس و در نہا |
|---|---|
| اس جڑ کے مناسب پتے اگے ہیں | درختوں میں اور نفسوں میں اور عقلوں میں |

یعنی اسی جڑ کے لائق پتے اگے ہوئے ہوتے ہیں درخت میں اور نفوس میں اور عقول میں مطلب یہ کہ بس جیسا آدمی ہوتا ہے اس کے ساتھ ویسا ہی عمل کیا جاتا ہے۔

| بر فلک برہاست ز اشجار وفا | اصلہا ثابت و فرعہ فی السما |
|---|---|
| وفا کے درختوں کے آسمان پر پھل ہیں | ان کی جڑ قائم ہے اور اس کی شاخیں آسمان پر ہیں |

یعنی فلک پر بہت سے پھل اشجار وفا کے ہیں کہ ان کی جڑ تو قائم ہے اور ان کی شاخیں آسمان میں ہیں۔ مطلب یہ کہ بہت سے افعال ایسے ہیں کہ ان کے پھل پھول یعنی ان کا اثر تو آسمان پر ہوتا ہے اور وہ خود زمین میں قائم ہوتے ہیں۔

| چوں برست از عشق بر بر آسمان | چون نروید در دل صدر جہان |
|---|---|
| جبکہ آسمان پر عشق کا پھل اگا ہے | تو صدر جہاں کے دل میں کیوں نہ اگے گا؟ |

یعنی جبکہ عشق کی وجہ سے پھل آسمان پر اگ آیا تو صدر جہان کے دل میں کیوں نہ اگے گا۔ مطلب یہ کہ جب عشق کا اثر آسمان پر ہوتا ہے تو بھلا صدر جہان کے دل میں کیوں نہ ہوتا ضرور ہوا۔

| موج می زد در دلش عفو گنہ | زانکہ از دل تا دل آمد روزنہ |
|---|---|
| خطا کی معافی اس کے دل میں موجیں مارتی تھی | کیونکہ دل سے دل تک سوراخ ہے |

یعنی اس صدر جہان کے دل میں عفو گناہ موج مار رہا تھا اس لئے کہ دل سے دل تک روزن ہوتا ہے مطلب یہ کہ صدر جہان کے دل میں یہ امر موج زن تھا کہ اس کے گناہ کو معاف کر دیا جاوے کیونکہ مثل مشہور ہے کہ دل را بدل رہیست درین گنبد سپہر الخ۔ تو اسی کے موافق اس عاشق کے قلب کا اثر صدر جہان کے قلب پر پڑا اور وہ بھی نرم ہو گیا۔

| نے جدا و دور چون دو تن بود | کہ ز دل تا دل یقین روزن بود |
|---|---|
| نہ کہ دو جسموں کی طرح دور اور جدا ہوتے ہیں | دل سے دل تک یقیناً راہ ہوتی ہے |

یعنی کہ دل سے دل تک یقیناً راہ ہوتی ہے نہ کہ دو جسموں کی طرح دور اور جدا ہوتے ہیں مطلب یہ کہ قلوب میں آپس میں جو تعلق ہوتا ہے اس کی وجہ سے ایک کے رنج اور تکلیف اور راحت اور خوشی کا اثر دوسرے پر بھی پڑ جاتا ہے اور جسموں کی طرح نہیں ہوتے کہ ان میں کوئی تعلق ہی نہیں ہوتا آگے اس کی ایک مثال دیتے ہیں۔

| نور شان ممزوج باشد در مساغ | متصل نبود سفال دو چراغ |
|---|---|
| ان کی روشنی پھیلاؤ میں ملی ہوئی ہوتی ہے | دو چراغوں کے دیوٹے ملے ہوئے نہیں ہوتے ہیں |

یعنی دو چراغوں کے ٹھیکرے متصل نہیں ہوتے (مگر) ان کا نور گزرگاہ میں ملا ہوا ہوتا ہے مطلب یہ کہ دیکھو دو چراغوں کی اجسام تو علیحدہ ہوتے ہیں اور ان کا نور ایک دوسرے میں ملا ہوا ہوتا ہے کہ ہر ایک کے نور کو ممتاز نہیں کر سکتے اسی طرح اجسام علیحدہ ہوتے ہیں اور آپس میں اجسام میں بعد ہوتا ہے لیکن دل کو دل سے برابر راہ ہوتی ہے جب یہ معلوم ہوگیا تو آگے قاعدہ کلیہ بیان کرتے ہیں۔

| کہ نہ معشوقش بود جویائے او | ہیچ عاشق خود نباشد وصل جو |
|---|---|
| جب تک کہ اس کا معشوق اس کا طالب نہ ہو | کوئی عاشق خود بخود وصل کا طالب نہیں ہوتا ہے |

یعنی کوئی عاشق خود وصل کا طالب نہیں ہوتا جب تک کہ اس کا معشوق اس کا طالب نہ ہو (مگر فرق یہ ہوتا ہے)

| عشق معشوقان خوش و فربہ کند | لیک عشق عاشقان تن زہ کند |
|---|---|
| معشوقوں کا عشق (ان کو) موٹا تازہ بناتا ہے | لیکن عاشقوں کا عشق جسم کو لاغر بناتا ہے |

یعنی لیکن عاشقوں کا عشق تو بدن کو ضعیف کر دیتا ہے اور معشوق کا عشق خوش و فربہ کرتا ہے مطلب یہ کہ عاشقوں کے عشق میں تو چونکہ طلب زیادہ غالب ہوتی ہے اس لئے ان کا عشق ان کو ضعیف اور کمزور کر دیتا ہے اور معشوقوں کے عشق میں بھی طلب ہوتی ہے مگر ایک محبوبیت کی شان کو لئے ہوئے لہٰذا ان کے عشق کا اثر ظاہر نہیں ہوتا۔

| اندر آن دل دوستی میدان کہ ہست | چون درین دل برق مہر دوست جست |
|---|---|
| سمجھ لے کہ اس دل میں بھی محبت ہے | جب اس دل میں دوست کی محبت کی بجلی کوندی |

یعنی جب اس دل (عاشق) میں دوست کی محبت کی بجلی چمکی تو جان لو کہ اس دل (معشوق) میں محبت ہے مطلب یہ کہ اگر کوئی کسی پر عاشق ہو تو سمجھ لو کہ محبوب کو بھی اس کا خیال اور اس کی محبت ہے۔

| ہست حق را بیگمان مہرے بتو | در دل تو مہر حق چوں شد دو تو |
|---|---|
| یقیناً اللہ (تعالیٰ) کو تجھ سے محبت ہے | جب تیرے دل میں اللہ (تعالیٰ) کی محبت دوگنی ہوگئی |

یعنی جب تیرے دل میں حق تعالیٰ کی محبت زیادہ ہو تو یقیناً حق تعالیٰ کو تجھ سے ایک محبت ہے مطلب یہ کہ اوپر بیان کیا ہے کہ بے معشوق کے جذب کے عاشق کو طلب نہیں ہو سکتی تو فرماتے ہیں کہ اسی طرح اگر کسی کے قلب میں حق تعالیٰ کی محبت اور طلب پیدا ہو تو اس کو اپنا کمال نہ سمجھے کیونکہ جو کچھ ہو رہا ہے یہ اسی طرف کی کشش ہے اگر اس طرف سے جذب نہ ہو تو نہ اس میں طلب رہے اور نہ یہ محبت رہے یہ سب اسی طرف کی کشش کا اثر ہے آگے صرف ایک قلب سے بغیر دوسرے کے متوجہ ہوئے عشق نہ ہو سکنے کی ایک مثال دیتے ہیں۔

| ہیچ بانگ کف زدن آید بدر | از یکے دستے تو بے دستے دگر |
|---|---|
| ہتھیلی بجانے کی آواز بھی باہر آتی ہے | تیرے ایک ہاتھ سے دوسرے ہاتھ کے بغیر |

یعنی کیا تالی بجانے کی آواز تمہارے ایک ہاتھ سے بے دوسرے ہاتھ کے نکلتی ہے مطلب یہ ہے کہ دیکھو تالی ایک ہاتھ سے نہیں بجا کرتی بلکہ دونوں ہاتھوں کے ملنے سے آواز نکلتی ہے اسی طرح عشق بھی ایک طرف سے نہیں ہوا کرتا بلکہ دونوں طرف سے ہوتا ہے آگے اسی کی چند مثالیں دیتے ہیں۔

| تشنہ می نالد کہ اے آب گوار | آب ہم نالد کہ کو آن آب خوار |
|---|---|
| پیاسا روتا ہے کہ ہائے خوشگوار پانی | پانی بھی روتا ہے کہ پینے والا کہاں ہے؟ |

یعنی پیاسا روتا ہے کہ اے پانی خوشگوار (تو کہاں ہے) تو پانی بھی (بزبان حال) روتا ہے کہ وہ پانی پینے والا کہاں ہے۔

| جذب آبست این عطش در جان ما | ما از آن او و اوہم زان ما |
|---|---|
| ہماری جان میں یہ پیاس پانی کی کشش ہے | ہم اس کے ہیں اور وہ بھی ہمارا ہے |

یعنی ہماری جان میں جو پیاس ہے یہ پانی کا جذب ہے ہم اس کے ہیں اور وہ بھی ہمارا ہے مطلب یہ کہ جس طرح ہم اس کے طالب ہیں وہ بھی ہمارا طالب ہے ورنہ سچ یہ ہے کہ اگر پیاسے نہ ہوں تو پانی کو کون پوچھے تو اس کی طرف سے بھی طلب اپنے اظہار کمال کے لئے ضروری ہوئی کہ اگر پیاسے ہونگے تو اس کا یہ کمال کہ وہ سیراب کرنے والا ہے ظاہر ہوگا اور نہ کسی کو خبر بھی نہ ہوئی۔ آگے کلیۃً فرماتے ہیں۔

| حق بحکمت در قضا و در قدر | کردہ مارا عاشقان ہمدگر |
|---|---|
| قضا و قدر میں اللہ (تعالیٰ) نے حکمت سے | ہمیں ایک دوسرے کا عاشق بنا دیا ہے |

یعنی حق تعالیٰ نے حکمت سے قضا و قدر میں ہمیں ایک دوسرے کا عاشق کر دیا ہے۔

| جملہ اجزائے جہان زان حکم پیش | جفت جفت و عاشقان جفت خویش |
|---|---|
| اس ازلی حکم کی وجہ سے دنیا کے تمام اجزاء | جوڑ جوڑ ہیں اور اپنے جوڑے کے عاشق ہیں |

یعنی تمام اجزاء جہان کے اس حکم ازلی کی وجہ سے جوڑا جوڑا ہیں اور اپنے جوڑے کے عاشق ہیں مطلب یہ

کہ دنیا میں ہر چیز کو دیکھ لو کہ وہ یقیناً کسی دوسری چیز کی طالب اور محتاج ہوگی آگے بھی اسی کو فرماتے ہیں۔

| ہست ہر جزوے بعالم جفت خواہ | راست ہمچون کہربا و برگ کاہ |
|---|---|
| دنیا میں ہر چیز جوڑے کی خواہشمند ہے | بالکل اسی طرح جیسے کہربا اور گھاس کا تنکا |

یعنی ہر ایک جزو عالم میں جوڑے کا طالب ہے ٹھیک جیسے کہ کہربا اور گھاس کا پتہ۔مطلب یہ کہ دنیا میں ہر چیز دوسرے کی طالب ہے اور اس کی مثال یہ ہے کہ جیسے کہربا گھاس کو کھینچتا ہے اور جذب کرتا ہے بس اسی طرح دنیا کی ہر چیز ایک دوسرے کو جذب کر رہی ہے آگے زمین اور آسمان کے ایک دوسرے طلب کرنے کو بیان کرتے ہیں۔

| آسمان گوید زمین را مرحبا | باتو ام چون آہن و آہن ربا |
|---|---|
| آسمان زمین کو کہتا ہے خوش آمدید | میں تیرے لئے ایسا ہی ہوں جیسے لوہا اور مقناطیس |

یعنی آسمان زمین سے کہتا ہے کہ مرحبا میں تیرے ساتھ مثل لوہے اور لوہے کے اچک لینے والے کے ہوں۔مطلب یہ ہے کہ آسمان زمین سے بزبان حال کہتا ہے کہ میری اور تیری مثال لوہے اور مقناطیس جیسی ہے کہ ان میں بھی ہر ایک دوسرے کا طالب ہوتا ہے تو اسی طرح یہاں بھی میں تیرا طالب اور محتاج ہوں اور تو میرے آگے۔ان کے ایک دوسرے کے محتاج ہونے کی صورت بتلاتے ہیں۔

| آسمان مرد و زمین زن در خرد | ہرچہ او انداخت این می پرورد |
|---|---|
| عقلاً آسمان شوہر اور زمین بیوی ہے | جو وہ ڈالتا ہے یہ پالتی ہے |

یعنی آسمان تو مرد ہے اور زمین سمجھنے میں عورت ہے جو کچھ وہ (آسمان) ڈالتا ہے یہ (زمین) پالتی ہے۔مطلب یہ کہ جس طرح مرد عورت کے رحم میں نطفہ ڈال دیتا ہے اور وہاں پرورش پا کر جاندار بچہ ہو جاتا ہے اسی طرح آسمان پانی برساتا ہے دھوپ دیتا ہے سردی اور گرمی پہنچاتا ہے جس سے کہ زمین کے پھل پھول پرورش پا کر دیکھنے والوں کی آنکھوں کی ٹھنڈک ہو جاتے ہیں تو دیکھئے کہ اگر آسمان نہ ہو تو زمین بیکار اور اگر زمین نہ ہو تو آسمان کی یہ داد و دہش بیکار پس معلوم ہو گیا کہ جذب اور کشش اور طلب دونوں طرف سے موجود ہے آگے اسی کو بیان فرماتے ہیں۔

| چوں نماند گرمیش بفرستد او | چوں نماند تری و نم بدہد او |
|---|---|
| جب اس میں گرمی نہیں رہتی وہ بھیجتا ہے | جب تری اور نمی نہیں رہتی وہ عطا کرتا ہے |
| برج خاکی خاک ارضی را مدد | برج آبی تریش اندر دہد |
| خاکی برج زمین کی خاک کے لئے مدد | آبی برج اس میں تری پیدا کرتا ہے |

یعنی برج خاکی زمین کی خاک کے لئے مدد ہے اور برج آبی اس کو تری دیتا ہے۔

| برج بادی ابر سوئے او برد | تا بخارات وخم را برکشد |
|---|---|
| بادی برج اس کی جانب ابر لے جاتا ہے | یہاں تک کہ ناموافق بخارات کو کھینچ لیتا ہے |

یعنی برج ہوائی اس (میں) کی طرف ابر لے جاتا ہے تا کہ خراب بخارات کو کھینچ لے۔

| برج آتش گرمئ خورشید ازو | ہمچو تابہ سرخ ز آتش پشت رو |
|---|---|
| آتشی برج کہ سورج کی گرمی اس سے ہے | توے کی طرح آگ سے (اس کی) رو اور پشت سرخ ہے |

یعنی برج آتشی خورشید کی گرمی اسی سے ہے اور توے کی طرح آگ کی وجہ سے پشت و روئے سرخ ہے مطلب یہ ہے کہ برج خاکی اور آبی اور بادی اور آتشی یہ سب آسمان میں ہی ہیں تو اگر زمین کو تری کی ضرورت ہوتی ہے تو آسمان برج آبی کے ذریعہ سے تری پہنچاتا ہے اور اگر گرمی کی ضرورت ہوتی ہے تو برج آتشی سے بذریعہ آفتاب کے گرمی پہنچاتا ہے جس سے صاف ظاہر ہے کہ زمین کو اپنے پھلنے پھولنے میں آسمان کی سخت احتیاج ہے اور یہاں پر بھی سمجھ لینا چاہئے کہ مولانا نے جو بروج کے عمل بتلائے ہیں اسی سے مولانا یہ عقیدہ ہونا لازم نہیں آتا بلکہ مولانا نے علی المشہور منجمین کی اصطلاح سے اپنے مدعا کو ثابت کر دیا ہے جس میں کوئی خرابی نہیں کہ ایک تائید کے درجہ میں ان کی اصطلاحات کو بھی بیان کر دیا گیا اگر چہ وہ محض ظنی ہیں آگے آسمان کا طالب زمین ہونا بیان فرماتے ہیں۔

| ہست سرگردان فلک ار زمن | ہمچو مردان گرد مکسب بہر زن |
|---|---|
| زمانے میں آسمان سرگرداں ہے | شوہروں کی طرح بیوی کے لئے کمائی کے گرد |

یعنی آسمان زمانہ میں مثل ان مردوں کے جو عورت کے لئے کمائی کے گرد پھرتے ہیں سرگرداں ہے۔

| دین زمین کد بانوی ہامی کند | بر ولادت و رضاعش می تند |
|---|---|
| اور یہ زمین بیگم پن کرتی ہے | جننے اور اس کو دودھ پلانے میں لگی ہے |

یعنی اور یہ زمین بیگم پنا کرتی ہے اور پر ولادتوں اور دودھ پلانے اس (مولود) کے تیار ہوتی ہے مطلب یہ کہ آسمان تو مردوں کی طرح کمائی کرتا پھرتا ہے اور بچہ کی پرورش کے لئے جس چیز کی ضرورت ہوتی ہے اس کو مہیا کر دیتا ہے جیسا کہ اوپر معلوم ہوا اور زمین بیوی کی طرح اس مولود پھل پھول گھاس وغیرہ کو اپنے اندر رکھ کر پرورش کرتی ہے آگے اس پر ایک تفریع فرماتے ہیں۔

| پس زمین و چرخ را دان ہوش مند | چونکہ کار ہوش مندان می کنند |
|---|---|
| پس زمین اور آسمان کو ہوشمند سمجھ | کیونکہ وہ ہوشمندوں سے کام کرتے ہیں |

یعنی پس زمین و آسمان کو باشعور سمجھو جبکہ وہ شعور والوں جیسا کام کرتے ہیں مطلب یہ ہے کہ صوفیہ کہتے ہیں کہ ہر شے میں ایک قسم کا شعور ہے جس سے کہ اس کو اپنے مرتبہ کے موافق معرفت حق حاصل ہوتی ہے تو مولانا فرماتے ہیں کہ ہمارے اس تمام بیان سے صوفیہ کا یہ مسئلہ ثابت ہو گیا کہ زمین و آسمان میں بھی شعور ہے۔

| گر نہ از ہم این دو دلبر می مزند | پس چرا چون جفت درہم می خزند |
|---|---|
| اگر یہ دونوں دلبر ایک دوسرے سے مزا نہیں اڑا رہے ہیں | تو جوڑے کی طرح ایک دوسرے میں کیوں گھستے ہیں؟ |

یعنی اگر یہ دونوں دلبر آپس میں نہیں چوستے ہیں تو کیوں جوڑے کی طرح آپس میں گھستے ہیں مطلب یہ کہ اگر یہ دونوں زمین و آسمان جو دو دلبروں کی طرح ہیں ایک دوسرے سے محتاج بہ کو جذب نہیں کرتے ہیں تو پھر کیا وجہ ہے کہ میاں بیوی کی طرح تعلقات رکھتے ہیں۔

| بے زمین کے گل بروید وارغوان | پس چہ زاید ز آب و تاب آسمان |
|---|---|
| زمین کے بغیر گل اور ارغوان کب اُگتا ہے؟ | آسمان کی آب و تاب سے کیا اُگتا ہے؟ |

یعنی بے زمین کے کب پھول اور ارغوان جمتے ہیں اور آسمان کے پانی اور گرمی سے پھر کیا پیدا ہوگا۔ مطلب یہ کہ اگر زمین نہ ہو تو آسمان کا پانی اور اس کی گرمی سب بیکار ہو جاوے۔ کوئی پھول پھل جم ہی نہیں سکتا اور بے آسمان کے زمین بیکار ہے جیسا کہ ظاہر ہے آگے فرماتے ہیں۔

| بہر آن میلست در مادہ ز نر | تابود تکمیل کار ہمدگر |
|---|---|
| اسی لئے مادہ میں نر کی جانب جھکاؤ ہے | تاکہ ایک کا کام دوسرے سے مکمل ہو سکے |

یعنی اسی واسطے مادہ میں نر کی طرف سے رغبت ہے تاکہ ایک دوسرے کے کام کی تکمیل ہو جاوے۔

| میل اندر مرد و زن حق زان نہاد | تا بقایا بد جہان زین اتحاد |
|---|---|
| مرد اور عورت میں اللہ (تعالیٰ) نے اس لئے میلان رکھا ہے | تاکہ اس اتحاد سے دنیا بقا حاصل کر لے |

یعنی حق تعالیٰ نے مرد و زن میں رغبت اس لئے رکھ دی تاکہ جہان اس اتحاد سے بقا پاوے۔

| میل ہر جزوے بجزوے ہم نہد | ز اتحاد ہر دو تولیدے جہد |
|---|---|
| ہر جزو میں دوسرے جزو کی طرف میلان رکھا ہے | دونوں کے اکٹھا ہونے سے تولید ہوتی ہے |

رغبت ہر ایک جزو کی دوسرے جزو سے بھی رکھی ہے کہ دونوں کے اتحاد سے ایک ولادت نکلتی ہے۔

| شب چنین با روز اندر اعتناق | مختلف در صورت اما اتفاق |
|---|---|
| گلے لگانے میں رات، دن کے ساتھ اسی طرح ہے | بظاہر مختلف ہیں لیکن (باہمی) اتفاق ہے |

یعنی رات کو اسی طرح دن تک لپٹنے میں مختلف صورت میں لیکن (اصل میں) متفق۔

| روز و شب ظاہر دو ضد و دشمن اند | لیک ہر دو یک حقیقت می تنند |
|---|---|
| بظاہر رات اور دن دو مخالف اور دشمن ہیں | لیکن دونوں ایک حقیقت پر عمل کرتے ہیں |

یعنی رات دن ظاہراً دو ضد اور دشمن ہیں لیکن دونوں ایک حقیقت پر تنتے ہیں مطلب یہ کہ رات دن ایسا ہوتا ہے کہ ظاہر میں جو دو چیزیں ضد اور دشمن ہیں ان کے ملنے سے حقیقت واحدہ پیدا ہوتی ہے اور دونوں کی حالت یہ ہوتی ہے کہ۔

| ہر یکے خواہان دگر را ہمچو خویش | از پئے تکمیل فعل و کار خویش |
|---|---|
| ہر ایک دوسرے کو اپنی (جان کی) طرح چاہتا ہے | اپنے فعل اور کام کے عمل کرنے کے لئے |

یعنی ہر ایک دوسرے کا اپنوں کی طرح اپنے فعل اور کام کی تکمیل کے واسطے خواہاں ہے۔

| زانکہ بے شب دخل نہ بود طبع را | پس چہ اندر خرج آرد روزہا |
|---|---|
| کیونکہ رات کے بغیر طبیعت کو آمدنی نہیں ہوتی ہے | تو دن میں کیا خرچ کریں گے؟ |

یعنی اس لئے کہ بے رات کے طبیعت کو آمدنی نہیں ہوتی پھر دن خرچ میں کیا لاویں گے مطلب یہ کہ رات کو چونکہ سکون ہوتا ہے اس لئے طبیعت علوم وغیرہ کو جمع کر لیتی ہے جن کو دن میں خرچ کر دیتی ہے۔ سو اگر رات نہ ہو تو آمدنی بھی نہ ہو پھر دن میں خرچ کیا کرے۔ پس معلوم ہوا کہ دن رات کا طالب ہے اور اگر دن نہ ہو رات کا خزانہ یوں ہی جمع رہے لہذا رات بھی دن کی طالب ہے آگے اس کو بیان فرماتے ہیں کہ انسان کے اندر جو عناصر کا مجموعہ ہے وہ بھی ہر ایک اپنی اپنی جنس کا طالب ہے اور اسی کو جذب کرتا ہے۔

## ہر عنصر کا اپنی جنس کو جو کہ آدمی کی ترکیب میں مقید ہے جذب کرنا

| خاک گوید خاک تن را باز گرد | ترک جان گو سوے ما آ ہمچو گرد |
|---|---|
| جسم کی مٹی کو مٹی کہتی ہے واپس آ جا | جان کو چھوڑ دے گرد کی طرح ہماری جانب آ جا |

یعنی (کرۂ) خاک بدن کی خاک سے کہتا ہے کہ لوٹ آ جان کو ترک کر اور ہماری طرف گرد کی طرح چلی آ مطلب یہ کہ انسان میں جو ایک عنصر خاک ہے اس کو کرۂ خاک جذب کرتا ہے اور چاہتا ہے کہ یہ ہمارے اندر چلا آوے اور کہتا ہے کہ۔

| جنس مائی پیش ما اولے تری | بہ کہ زان تن وارہی زین سو پری |
|---|---|
| تو ہماری جنس ہے تیرا ہمارے سامنے رہنا بہتر ہے | بہتر ہے کہ اس جسم کو چھوڑ دے اس جانب اڑ آ |

یعنی تو ہماری جنس ہے ہمارے ہی سامنے زیادہ بہتر ہے۔ بہتر ہے کہ اس تن کو چھوڑے اور اس طرح اڑے مطلب یہ کہ وہ کرہ بزبان حال کہہ رہا ہے کہ اے خاک تو تو مجھ میں سے ہے ان غیر جنسوں میں کہاں جا لگی ان کو چھوڑ کر میرے پاس چلی آ تو وہ کہتی ہے کہ۔

| گوید آرے لیک من پابستہ ام | گرچہ ہمچوں تو ز ہجراں خستہ ام |
|---|---|
| وہ کہتی ہے ہاں لیکن میں پابند ہوں | اگرچہ تیری طرح فراق سے غمگین ہوں |

یعنی وہ کہتی ہے کہ ہاں لیکن میں پابند ہوں اگر چہ تیری طرح جدائی سے زخمی ہو رہی ہوں۔ مطلب یہ کہ یہ

بدن انسان کی خاک بھی کہتی ہے کہ اے کرہ میں بھی تیری جدائی میں چین سے نہیں ہوں مگر کیا کروں ایسی مقید ہوں کہ آ نہیں سکتی۔ تو دیکھئے کہ یہاں بھی دونوں ہی طرف سے طلب اور جذب ہے۔

| تری تن را بجویند آبہا | کاے تری باز آ زغربت سوئے ما |
|---|---|
| پانی جسم کی تری کو تلاش کرتے ہیں | کہ اے تری مسافرت سے ہماری جانب لوٹ آ |

یعنی تن کی تری کو پانی ڈھونڈ رہے ہیں (اور کہہ رہے ہیں) کہ اے تری مسافرت سے ہماری طرف چلی آ مطلب یہ کہ بدن انسان میں جو ایک عنصر پانی کا ہے اس کو کرۂ آب جذب کر رہا ہے۔

| گرمیٔ تن را ہمی خواند اثیر | کہ زناری راہ اصل خویش گیر |
|---|---|
| کرہ نار بھی جسم کی گری پکارتا ہے | کہ تو آگ سے ہے اپنی اصل کا راستہ اختیار کر |

یعنی بدن کی گرمی کو کرۂ نار بلا رہا ہے کہ تو تو نار میں سے ہے اپنے اصل کی راہ اختیار کر۔

| ہست ہفتاد و دو علت در بدن | از کششہائے عناصر بے رسن |
|---|---|
| بدن میں بہتر بیماریاں ہیں | عنصروں کی بغیر رسی کی کھینچ تان کی وجہ سے |

یعنی بدن میں بہتر بیماریاں عناصر کی کششوں کی وجہ سے جو کہ بے رسی کے ہیں (بہتر سے مراد عدد نہیں بلکہ صرف کثرت مراد ہے) مطلب یہ ہے کہ بیماریاں جو آتی ہیں وہ اس لئے آتی ہیں کہ ہر عنصر اپنے اصل کی طرف جانا چاہتا ہے تو اس کشش کی وجہ سے بدن مریض ہو جاتا ہے۔

| علت آید تا بدن را بگسد | تا عناصر ہمدگر را واہلد |
|---|---|
| بیماری آتی ہے تاکہ جسم کو متفرق کر دے | تاکہ عنصر ایک دوسرے کو چھوڑ دے |

یعنی بیماری آتی ہے تاکہ بدن کو توڑ دے تاکہ عناصر ایک دوسرے کو چھوڑ دیں (لیکن)

| چار مرغ اند این عناصر بستہ پائے | مرگ و رنجوری و علت پاکشائے |
|---|---|
| یہ عناصر چارپاؤں بندھے پرند ہیں | موت اور بیماری اور تکلیف پاؤں کھولنے والی ہے |

یعنی یہ عناصر چار جانور پاؤں بندھے ہوئے ہیں موت اور تکلیف بیماری پاؤں کے کھولنے والی ہے۔

| پائے شان از ہمدگر چون باز کرد | مرغ ہر عنصر یقین پرواز کرد |
|---|---|
| جب اس نے ایک دوسرے کے پاؤں کو کھول دیا | ہر عنصر کا پرند یقینا اڑ جائے گا |

یعنی پاؤں ان کا ایک دوسرے سے جب (موت نے) کھول دیا تو ہر عنصر کا جانور یقینا اڑ گیا مطلب یہ ہے کہ انسان کے بدن میں جو چار عناصر ہیں ان کی ایسی مثال ہے کہ جیسے مختلف مقامات کے چار جانور ہوں کہ ایک دوسرے کا پاؤں آپس میں بندھا ہوا ہو کہ کوئی علیحدہ ہو کر نہ اڑ سکے لیکن اگر کوئی ان کے پاؤں کی رسی کو کاٹ دے تو ہر

جانور اپنی اپنی جگہ میں چلا جاوے گا بس اسی طرح یہ عناصر بھی بدن انسانی کی رسی میں اس طرح بندھے ہوئے ہیں کہ کوئی ایک دوسرے سے الگ ہو کر نہیں جا سکتا لیکن اگر انسان کی موت آ جاتی ہے تو یہ موت ان کی پاؤں کے کھولنے والی ہوتی ہے اور ہر ہر عنصر اپنی اپنی اصل میں جا ملتا ہے اور ان میں جو آپس میں ہر ایک کی اصل کشش کرتی ہے اور بدن جو مثل رسی کے ہے اس کو توڑنا چاہتے ہیں یہ بیماریاں ہیں اور اس رسی کا ٹوٹ جانا موت ہے۔

| جذبہ این اصلہا و فرعہا | ہر دمے رنجے نہد در جسم ما |
|---|---|
| ان اصلوں اور فرعوں کی کشش | ہر وقت ہمارے جسم میں مرض پیدا کرتی ہے |

یعنی ان اصلوں اور فرعون کی کشش ہر دم ایک تکلیف ہمارے جسم میں رکھ دیتی ہے۔

| تا کہ این ترکیبہا را بر درد | مرغ ہر جزوے باصل خود پرد |
|---|---|
| تا کہ ان بندھنوں کو توڑ دے | ہر جزو کا پرند اصل کی جانب اڑ جائے |

تا کہ ان ترکیبوں کو توڑ ڈالے اور ہر جزو کا جانور اپنی اصل کی طرف اڑ جاوے (مگر)

| حکمت حق مانع آید زین عجل | جمع شان دار و بصحت تا اجل |
|---|---|
| اللہ تعالیٰ کی حکمت اس عمل سے مانع رہتی ہے | موت تک ان کو صحت کے ساتھ جمع رکھتی ہے |

یعنی حکمت حق کی اس جلدی کرنے سے مانع آتی ہے اور ان کو تندرستی کے ساتھ موت تک جمع رکھتی ہے۔

| گویدا ے اجزاء اجل مشہود نیست | پرزدن پیش از اجل تان سود نیست |
|---|---|
| (وہ حکمت) کہتی ہے اے اجزاء موت معلوم نہیں ہے | موت سے پہلے تمہارا پھڑپھڑانا مفید نہیں ہے |

یعنی (وہ حکمت حق) کہتی ہے کہ اے اجزا موت حاضر نہیں ہے اور موت سے پہلے پر مارنا تمہارے مفید نہیں مطلب یہ کہ جب اصول اپنے فروع کو اپنی طرف کھینچتے ہیں تو وہ فروع چاہتے ہیں کہ جسم انسانی کی رسی کو توڑ کر ایک دفعہ اپنی اصل میں جا ملیں اور اس ارادہ ہی کا نام مرض ہے مگر چونکہ حکمت حق ان کو اس بدن کی قید میں کچھ روز اور رکھنا چاہتی ہے لہذا وہ اس رسی کو صحت کے ذریعہ سے پھر قوت دیتی ہے اور ان اجزاء سے کہتی ہے کہ موت سے پہلے کوئی مرتا نہیں تمہارے پاؤں کی کھولنے والی موت ہی ہے اور اس کا وقت مقرر ہے پھر وقت سے پہلے ہاتھ پیر پیٹنا کیا فائدہ۔ آگے مولانا دوسرے مضمون کی طرف منتقل ہوتے ہیں۔

| چونکہ ہر جزوے بجوید ارتفاق | چون بود جان غریب اندر فراق |
|---|---|
| جبکہ ہر جزو رفاقت چاہتا ہے | تو مسافر جان کا فراق میں کیا حال ہو گا؟ |

یعنی جبکہ ہر چیز رفاقت کو ڈھونڈتی ہے تو غریب جان فراق میں کس طرح ہوگی۔ مطلب یہ کہ عناصر جو کہ ناسوتی ہیں مگر ان کو اپنے اصول سے کچھ بعد ہو گیا ہے اپنی اصل کی طرف جانے کے لئے کس قدر کوشش کرتے ہیں تو روح جو کہ ملکوتی ہے اس

ناسوت میں آ کر کس درجہ پریشان ہوگی اور وہ اپنی اصل کی طرف کتنا جانا چاہتی ہوگی آگے اسی کو بیان کرتے ہیں۔

## روح کا بھی عالم ارواح کی طرف منجذب ہونا

| گوید اے اجزائے پست فرشیم | غربت من تلخ ترمن عرشیم |
|---|---|
| وہ کہتی ہے کہ اے میرے زمینی پست اجزاء | میری مسافرت زیادہ کڑوی ہے میں عرشی ہوں |

یعنی (جان) کہتی ہے کہ اے میرے پست اور فرشی اجزاء میری غربت زیادہ تلخ ہے (کیونکہ) میں عرشی ہوں۔ مطلب یہ کہ جب اجزائے بدن اپنی اپنی اصلوں کی طرف جانا چاہتے ہیں تو روح کہتی ہے کہ ارے تم تو ناسوتی ہو تم کو اپنے اصول سے اتنا بعد نہیں ہوا ہے جتنا کہ مجھے اپنی اصل سے ہے کیونکہ میں ملکوتی ہوں اور یہاں ناسوت میں آ کر پھنس گئی ہوں اور ملکوت اور ناسوت میں جو بعد ہے وہ ظاہر ہے آگے فرماتے ہیں۔

| میل تن در سبزہ و آب رواں | زاں بود کہ اصل او آمد ازاں |
|---|---|
| جسم کا میلان سبزے اور بہتے پانی کی جانب | اسی لئے ہے کہ اس کی اصل وہاں سے آئی ہے |

یعنی بدن کی رغبت سبزہ اور آب رواں میں اس لئے ہوتی ہے کہ اس کی اصل اسی سے آئی ہے (سبزہ و آب رواں سے مطلق ناسوت مراد ہے)

| میل جان اندر حیات و درحی است | زانکہ جان لامکان اصل ویست |
|---|---|
| جان کا میلان زندگی اور حی (وقیوم) کی جانب ہے | کیونکہ اس کی اصل لامکانی جان ہے |

یعنی روح کی رغبت حیات اور حی میں ہے اس لئے کہ روح لامکانی اس کی اصل ہے مطلب یہ ہے کہ صوفیا اس روح کو جو بدن انسانی میں مقید ہے روح زجاجی کہتے ہیں اور اس کی اصل ایک روح اعظم بتلاتے ہیں جس کا کہ یہ روح انسانی عکس اور پرتو ہے تو مولانا فرماتے ہیں کہ اس روح زجاجی کو ملکوت کی طرف اس لئے رغبت ہے کہ اس کی اصل وہیں ہے اور روح اعظم کا اطلاق بعض اوقات صوفیا ذات حق پر بھی کر دیتے ہیں۔

| میل جان در حکمت است و در علوم | میل تن در باغ و راغ ست و کروم |
|---|---|
| جان کا میلان حکمت اور علوم کی جانب ہے | جسم کا میلان باغ چمن اور انگور کی بیلوں کی جانب ہے |

یعنی روح کی رغبت تو حکمت اور علوم میں ہے اور بدن کی رغبت باغ میں اور کھیتی میں اور انگوروں میں ہے۔ حکمت و علوم سے مراد مطلق ملکوت ہے اور باغ و راغ سے مطلب ناسوت)

| میل جان اندر ترقی و شرف | میل تن در کسب اسباب علف |
|---|---|
| جان کا میلانٔ ترقی اور شرافت کی طرف ہے | جسم کا میلان چارے کے اسباب حاصل کرنے کی طرف ہے |

یعنی روح کی رغبت تو ترقی اور شرف میں ہوتی ہے اور بدن کی رغبت روزی کمانے کے اسباب میں ہوتی ہے۔

| میل و عشق آن شرف ہموئے جان | زین یحب را و یحبون را بدان |
|---|---|
| شرافت کا میلان اور عشق بھی جان کی جانب ہے | اس کو "وہ محبت کرتا ہے اور وہ محبت کرتے ہیں" سے سمجھ لے |

یعنی رغبت اور عشق اس شرف کا بھی جان کی طرف ہے اس سے یحب اور یحبون کو جان لو مطلب یہ کہ قرآن شریف میں حق تعالیٰ مومنوں کے بارہ میں فرماتے ہیں۔ یحبھم و یحبونہ اس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ محبت اور کشش اور جذب اور رغبت سب دونوں طرف سے ہوتے ہیں آگے فرماتے ہیں۔

| گر بگویم شرح این بیحد شود | مثنوی ہشتاد من کاغذ شود |
|---|---|
| اگر میں اس کی شرح کروں لامحدود ہو جائے گی | مثنوی اسی سیر کاغذ ہو جائے گی |

یعنی اگر اس کی شرح کہوں تو بے حد ہو جاوے گا اور مثنوی اسی من کاغذ ہو جاوے (اسی من سے صرف زیادتی مراد ہے)

| حاصل آنکہ ہر کہ او طالب بود | جان مطلوبش بر و راغب بوذ |
|---|---|
| خلاصہ یہ ہے کہ جو طالب ہوگا | مطلوب کی جان اس کی طرف راغب ہو گی |

یعنی حاصل یہ ہے کہ جو کوئی طالب ہوتا ہے اس کے مطلوب کی جان اس پر راغب ہوتی ہے۔

| آدمی حیوان نباتے و جماد | ہر مرادے عاشقے ہر بے مراد |
|---|---|
| آدمی حیوان نباتات اور جماد | ہر معشوق ہر نامراد (عاشق) کا عاشق ہے |

یعنی آدمی حیوان گھاس پھونس اور پتھر ہر ایک مطلوب ہر طالب کا عاشق ہے۔ (ہاں فرق یہ ہے)

| بے مرادان بر مرادے می تنند | وان مرادان جذب ایشان می کنند |
|---|---|
| نامراد (عاشق) محبوب کا چکر کاٹتے ہیں | وہ محبوب ان کو کھینچتے ہیں |

یعنی عشاق تو مطلوبیت پر تنتے ہیں اور وہ معشوق ان کو جذب کرتے ہیں۔ مطلب یہ کہ عشاق تو اس کی کوشش کرتے ہیں کہ مطلوب مل جاوے اور معشوق صرف کشش کرتے ہیں تو عشاق میں شان طلب زیادہ ہوتی ہے اور معشوقوں میں بے نیازی زیادہ ہوتی ہے جس کا اثر یہ ہوتا ہے۔

| لیک میل عاشقان لاغر کند | میل معشوقان خوش و بافر کند |
|---|---|
| لیکن عاشقوں کا عشق (ان کو) لاغر کرتا ہے | معشوقوں کا عشق ان کو حسین اور باشوکت بناتا ہے |

یعنی لیکن عاشقوں کی رغبت تو (ان کو) لاغر کر دیتی ہے اور معشوقوں کا میلان (ان کو) خوش اور بادبدبہ کر دیتا ہے۔

| عشق معشوقان دورخ افروختہ | عشق عاشق جان او را سوختہ |
|---|---|
| معشوقوں کے عشق نے دونوں رخسارے روشن کر دیے ہیں | عاشق کے عشق نے اس کی جان جلا ڈالی ہے |

یعنی معشوقوں کا عشق تو (ان کے) دونوں رخساروں کو چمکائے ہوئے ہوتا ہے اور عاشق کا عشق اس کی جان کو جلائے ہوئے ہوتا ہے۔ (آگے اس کی ایک مثال دیتے ہیں)

| کہربا عاشق بشکل بے نیاز | کاہ مے کوشد در آن راہ دراز |
|---|---|
| کہربا لاپروائی کے ساتھ عاشق ہے | تنکا اس (عشق) میں دراز راستہ طے کرتا ہے |

یعنی کہربا عاشق ہے (مگر) بے نیازی کی شکل میں اور تنکا اس راہ دراز میں کوشش کر رہا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ اصل میں جذب اور کشش تو دیکھو کہربا ہی کی طرف سے ہے اور وہی چاہتا ہے کہ میں تنکے کو اپنے کنار میں لے لوں۔ لیکن خود دوڑ کر تنکے کے پاس نہیں پہنچتا اپنی کشش سے تنکے ہی کو اپنی طرف کھینچ لیتا ہے۔ تو جو شخص تنکے کو کہربا کی طرف جاتے ہوئے دیکھتا ہے اور حقیقت سے ناواقف ہوتا ہے وہ سمجھتا ہے کہ تنکا ہی کوشش کر کے کہربا کے پاس پہنچا اسی طرح سمجھو کہ اگر کہیں کسی کے دل میں حق تعالیٰ کی محبت ذرہ بھر بھی پیدا ہوتی ہے تو یہ کشش اصل میں اسی طرف سے ہے اس شخص کو اپنا کمال نہ سمجھنا چاہئے آگے اس عاشق صدر جہان کے قصہ کی طرف منتقل ہوتے ہیں۔

| این رہا کن عشق آن تشنہ دہان | تافت اندر سینۂ صدر جہان |
|---|---|
| اس کو چھوڑ اس پیاسے کا عشق | صدر جہاں کے سینے میں چمک اٹھا |

یعنی اس کو چھوڑو کہ اس پیاسے کا عشق صدر جہان کے سینہ میں چمک اٹھا ہے مطلب یہ کہ اس بیان کو چھوڑو کیونکہ صدر جہان کے سینہ میں بھی اپنے عاشق کی طلب پیدا ہو گئی ہے تو اب اسی کا قصہ بیان کرنا چاہتے ہیں۔

| رود آن عشق و غم آتشکدہ | رفتہ در مخدوم او مشفق شدہ |
|---|---|
| اس عشق کا دھواں اور بھٹی کا غم | مخدوم کو پہنچا وہ مہربان ہو گیا |

یعنی اس عشق کا دھواں اور آتشکدہ کا غم اس کے مخدوم میں گیا تو وہ مشفق ہو گیا۔ مطلب یہ کہ اس عاشق کے دل میں جو عشق کی آگ لگی ہوئی تھی جس سے کہ وہ آگ کا گھر ہو رہا تھا اس کا اثر صدر جہان کے دل میں بھی گیا جس سے کہ اس کو دوبارہ توجہ ہوئی۔

| لیک از ناموس و بوش و آبرو | شرم می آید کہ وا جوید ازو |
|---|---|
| لیکن عزت اور فخر اور آبرو کی وجہ سے | اس کو شرم آئی تھی کہ وہ اس کی جستجو کرے |

یعنی شرم اور عزت اور آبرو کی وجہ سے اس کو شرم آتی تھی کہ اس (عاشق) کو تلاش کرے۔

| رحمتش مشتاق آن مسکین شدہ | سلطنت زین لطف مانع آمدہ |
|---|---|
| اس کی رحمت اس مسکین کی مشتاق ہو گئی | سلطنت اس مہربانی سے مانع بنی |

رحمت اس کی تو اس مسکین کی مشتاق ہو رہی تھی اور سلطنت اس لطف سے مانع آ رہی تھی مطلب یہ کہ صدر

جہان اگر اپنے قلب کی حالت کی طرف نظر کرتا تھا جو کہ اب اس عاشق کی محبت سے پر تھا تو اس کا مشتاق ہو جاتا تھا اور چاہتا تھا کہ اس کو کہیں نہ کہیں سے ڈھونڈ کر اپنے سامنے لا کھڑا کرے لیکن سلطنت کا دبدبہ اور رعب اس کو مانع آتا تھا کہ لوگ کیا کہیں گے کہ ایک غلام کی تلاش میں مارا مارا پھرتا ہے۔

| عقل حیران کاین عجب او را کشید | یا کشش زانسو بدین جانب رسید |
|---|---|
| عقل حیران ہے تعجب ہے کہ یہ اس کو کھینچ رہا ہے | یا کشش اس جانب سے اس جانب پہنچی ہے |

یعنی عقل حیران تھی کہ یہ عجب ہے کہ یہ اس کو کھینچ رہا ہے یا کشش اس جانب سے اس طرف پہنچ رہی ہے۔ مطلب یہ کہ چونکہ کشش دونوں طرف سے ہو رہی تھی اور دونوں ایک دوسرے کو اپنی اپنی طرف کھینچ رہے تھے اور کشش دونوں طرف سے کامل تھی تو اس کا پتہ نہ چلتا تھا کہ اصل کشش کس طرف سے ہے آگے مولانا عقل کو خطاب کر کے فرماتے ہیں۔

| ترک جلدی کن کزین ناواقفی | لب بہ بند اللہ اعلم بالخفی |
|---|---|
| بہادری چھوڑ کیونکہ تو اس سے ناواقف ہے | ہونٹ بند کر لے اور اللہ راز کو زیادہ جانتا ہے۔ |

یعنی جلدی کو چھوڑ کیونکہ تو اس سے ناواقف ہے لب بند کر لے اللہ پوشیدہ بات کو زیادہ جاننے والا ہے۔
مطلب یہ کہ عقل کو فرماتے ہیں کہ تو اس کے معلوم کرنے میں کشش کس طرف سے ہے جلدی مت کر کیونکہ تو اس سے ناواقف ہے تجھے اس کا پتہ چلنا مشکل ہے آگے مولانا فرماتے ہیں۔

| لب بہ بندم ہر دمے زینسان سخن | توبہ آرم ہر زمان صد بار من |
|---|---|
| میں اس طرح کی باتوں سے ہر وقت ہونٹ بند کرتا ہوں | ہر وقت سو بار توبہ کرتا ہوں |

یعنی ہر دم ایسی باتوں سے لب کو بند کر لیتا ہوں اور ہر گھڑی سو دفعہ توبہ کرتا ہوں (اس بات کی کہ)

| کاین سخن را بعد ازین مدفون کنم | آن کشندہ می کشد من چون کنم |
|---|---|
| کہ اس بات کو میں اس کے بعد دفن کردوں گا | وہ کھینچنے والا کھینچتا ہے میں کیا کروں؟ |

یعنی کہ اس بات کو اس کے بعد دفن کردوں گا (مگر) وہ کھینچنے والا کھینچتا ہے میں کیا کروں مطلب یہ کہ میں نے تو بارہا قصد کیا کہ اس قسم کی باتیں جیسا کہ اوپر ذکر آیا ہے بیان نہ کیا کروں مگر قضا و قدر کی وجہ سے تقاضا ایسا ہوتا ہے کہ مجھے مجبور ہو کر بیان کرنا پڑتا ہے۔ آگے فرماتے ہیں۔

| کیست آن کت می کشد اے معتنی | آنکہ می نگزاردت کہ دم زنی |
|---|---|
| اے ذخیرہ اندوز! وہ کون ہے جو تجھے کھینچتا ہے؟ | وہ وہ ہے جو تجھے نہیں چھوڑتا کہ تو دم مارے |

یعنی (کوئی پوچھتا ہے) کہ اے ذخیرہ کرنے والے وہ کون ہے کہ تجھے کھینچ رہا ہے (مولانا جواب دیتے ہیں) وہ شخص ہے جو کہ تجھے نہیں چھوڑتا کہ دم مارے۔ مطلب یہ کہ کوئی پوچھتا ہے کہ وہ کون ہے کہ تمہیں بیان

کرنے پر مجبور کرتا ہے مولانا فرماتے ہیں کہ وہ وہ ذات ہے کہ جو تمہیں بولنے نہیں دیتا اور اس کی یہ شان ہے کہ۔

| صد عزیمت می کنی بہر سفر | می کشاند مرترا جائے دگر |
|---|---|
| تو سفر کے لئے سو پختہ ارادے کرتا ہے | وہ تجھے دوسری جگہ کھینچ لے جاتا ہے |

یعنی تم سفر کے لئے سینکڑوں ارادے کرتے ہو (مگر) وہ تم کو دوسری جگہ کھینچ لے جاتا ہے۔ آگے اس کی حکمت بیان فرماتے ہیں۔

| زان بگرداند بہر سو آن لگام | تا خبریابد ز فارس اسپ خام |
|---|---|
| وہ لگام کو ہر جانب اس لئے موڑ دیتا ہے | تاکہ ناتجربہ کار گھوڑا سوار کو جان جائے |

یعنی وہ ہر طرف کو لگام اس لئے پھراتا ہے تاکہ نوآموز گھوڑا سوار کی خبر پالے مطلب یہ کہ جب نوآموز گھوڑے پر کوئی شہسوار سواری کرتا ہے تو اس کے لگام کو کبھی اس طرف کرتا ہے اور کبھی اس طرف کرتا ہے تاکہ وہ شرارت نہ کرے اور جان لے کہ کوئی شہسوار اوپر بیٹھا ہوا ہے۔ بس اسی واسطے حق تعالیٰ ہمارے ارادوں کو بدل اور توڑ دیتے ہیں تاکہ ہم سمجھ لیں کہ ہمارے اوپر کوئی زبردست اور قوی ہاتھ ہے کہ جو ہم سے بہت زیادہ بااختیار ہے۔

| اسپ زیرک سار زان نیکو پیست | کو ہمی داند کہ فارس بر ویست |
|---|---|
| سمجھدار گھوڑا اس لئے عمدہ رفتار پر ہے | کیونکہ وہ جانتا ہے کہ اس پر سوار (موجود) ہے |

ہوشیار گھوڑا اس لئے نیک قدر ہے کہ وہ جانتا ہے کہ اس پر سوار ہے مطلب یہ کہ جن لوگوں کو معلوم ہے کہ ان کے اوپر زبردست ہاتھ بھی ہے تو اگر ان کے ارادے وغیرہ ٹوٹ بھی جاتے ہیں تب بھی ان کو رنج نہیں ہوتا۔ اس لئے کہ وہ جانتے ہیں کہ ارادوں کا توڑ دینا اس بااختیار اور باحکمت ہاتھ کا کام ہے کہ جو علام الغیوب ہے۔

| او دلت را برد و صد سودا بہ بست | بے مرادت کرد پس دل راشکست |
|---|---|
| اس نے تیرے دل کو دو سو خیالات سے وابستہ کر دیا | تجھے نامراد کیا اور پھر دل کو توڑ دیا |

یعنی اس نے تمہارے دل کو سینکڑوں خیالوں پر باندھ دیا اور پھر تم کو بے مراد کر کے دل توڑ دیا۔

| چون شکست او بال آن رائے نخست | چون نشد ہستی بال اشکن درست |
|---|---|
| جب اس نے پہلی رائے کا بازو توڑ دیا | تو بازو توڑنے والے کی ذات کیسے ثابت نہ ہوئی؟ |

یعنی جب اس نے اس پہلی رائے کے بازو کو توڑ دیا تو اس بازو توڑنے والے کی ہستی کیوں ثابت نہ ہوگی۔ مطلب یہ کہ جب اس نے تمہاری رائے کو بدل دیا اور تمہارے ارادہ کو توڑ دیا تو اسی سے اس کی ہستی کا ثبوت ہوگیا۔

| چون قضایش حبل تدبیرت شکست | چون نشد بر تو قضائے او درست |
|---|---|
| جب اس کے فیصلے نے تیری تدبیر کی رسی توڑ دی | تو اس کا فیصلہ تیرے لئے کیسے ثابت نہ ہوا؟ |

یعنی جب اس کی قضا نے تمہاری تدبیر کی رسی کو توڑ دیا تو اس کی قضا تم پر کیونکر ثابت نہ ہوئی مطلب یہ کہ جب اس نے اپنی قضا سے تمہاری تدبیر توڑ دی تو اس سے معلوم ہو گیا کہ اس کی قضا تم پر جاری ہے آگے اسی مضمون کو فرماتے ہیں۔

## قصدوں اور ارادوں کا توڑنا آدمی کو اس بات کی خبر کرنے کے واسطے ہے کہ مالک اور قاہر خدائے تعالیٰ ہی ہے اور کبھی کبھی انسان کے ارادہ کو فسخ نہ کرنا اس لئے ہے تا کہ اس کی طبیعت ارادہ کرنے کی خوگر رہے اور پھر اس کو تنبیہ ہوتی رہے

| عزمہا و قصدہا در ماجرا | گاہ گاہے راست می آید ترا |
|---|---|
| معاملے میں ارادے اور قصد | کبھی کبھی تیرے لئے ٹھیک ہوتے ہیں |

ارادے اور قصد عالم میں کبھی کبھی تمہارے لئے ٹھیک ہو جاتے ہیں مطلب یہ کہ کبھی کبھی ایسا ہوتا ہے کہ تم جو قصد کرتے ہو وہی ہو جاتا ہے۔

| تا بہ طمع آن دلت نیت کند | بار دیگر نیتت را بشکند |
|---|---|
| تاکہ اس کے لالچ میں تیرا دل ارادہ کرے | دوبارہ وہ تیرے ارادے کو توڑ دیتا ہے |

یعنی تا کہ اس کے لالچ میں تمہارا دل ارادہ کرے تو دوسری مرتبہ حق تعالیٰ تمہارے ارادہ کو توڑ دے۔

| ور بکلی بے مرادت داشتے | دل شدے نومید امل کے کاشتے |
|---|---|
| اگر وہ تجھے بالکلیہ نامراد رکھتا | دل ناامید ہو جاتا امید کا بیج کب بوتا؟ |

یعنی اور اگر بالکل تم کو بے مراد رکھتے تو دل ناامید ہو جاتا وہ امید کب بوتا۔

| ورنہ کاریدے امل از عوریش | کے شدے پیدا برو مقہوریش |
|---|---|
| اگر وہ اپنے اندھے پنے سے امید (کا بیج) نہ بوتا | تو اس پر اپنا عاجز ہونا کب ظاہر ہوتا؟ |

یعنی اور اگر اپنی کم نگاہی کی وجہ سے (جو امید کیا کرتا تھا اس) امید (کو) نہ کرتا تو اس پر اپنی مقہوری کب ظاہر ہوتی۔ مطلب یہ کہ جب انسان کوئی ارادہ کرتا ہے تو حق تعالیٰ اس کو پورا فرما دیتے ہیں جس سے دل اس کا بڑھتا ہے اور وہ دوبارہ پھر قصد کرتا ہے اور دوسری مرتبہ میں اس کے قصد کو توڑ دیتے ہیں تا کہ اس کو حق تعالیٰ کی عظمت اور قوت کا مشاہدہ ہو جاوے اور یہ بھی ممکن تھا کہ کوئی قصد بھی پورا نہ ہوا کرتا جس سے کہ حق تعالیٰ کی قوت کا پوری طرح مشاہدہ ہو جاتا مگر اس

کا نتیجہ یہ ہوتا کہ وہ مایوس ہو کر قصد کرنا ہی چھوڑ دیتا تو اس عظمت اور جبروت کا اظہار نہ رہتا آگے فرماتے ہیں۔

| عاقلان از بے مرادیہائے خویش | باخبر گشتند از مولائے خویش |
|---|---|
| سمجھدار لوگ اپنی نامرادی کی وجہ سے | اپنے مولا سے باخبر ہوئے ہیں |

یعنی عاقل لوگ اپنی بے مرادیوں کی وجہ سے اپنے مولا سے باخبر ہو گئے۔ مطلب یہ کہ جو لوگ عاقل تھے جب انہوں نے اپنی بے مرادیاں دیکھیں تو اس سے حق تعالیٰ کی عظمت کی معرفت ان کو حاصل ہوئی جیسا کہ حدیث میں ہے عرفت ربی بفسخ العزائم.

| بے مرادی شد قلاؤز بہشت | حفت الجنۃ شنو ای خوش سرشت |
|---|---|
| نامرادی، بہشت کا پیشرو بنی ہے | اے خوش مزاج! "جنت کو گھیرا گیا ہے" سن لے |

یعنی ناکامی بہشت کی رہبر ہو گئی اے نیک ذات حفت الجنۃ کو سن مطلب یہ ہے کہ دیکھو حدیث میں ہے کہ حفت الجنۃ بالمکارہ (گھیر دی گئی ہے جنت تکلیفوں سے) تو قصد کرنے کے بعد ناکامی ہونے سے زیادہ اور کیا مکروہ بات ہو گی جو اس پر راضی رہا وہ ان شاء اللہ ضرور جنت میں جاوے گا اس سے ناکامی کا رہبر جنت ہونا صاف ظاہر ہے۔

| چون مرادات ہمہ اشکستہ پاست | پس کسے باشد کہ کام او رواست |
|---|---|
| جبکہ سب (انسانوں) کے مقاصد شکستہ پا ہیں | تو کوئی تو ہو گا جس کا مقصود پورا ہوتا ہو گا |

یعنی جبکہ سب کی مرادیں شکستہ پا ہیں پس کوئی تو ہو گا کہ جس کا کام جاری ہے مطلب یہ کہ جب سب لوگوں کی امیدیں اور ارادے تو ایسے ہیں کہ اکثر ٹوٹ جاتے ہیں تو کوئی ذات یقیناً ایسی بھی ہے کہ جو ان ارادوں کو توڑنے والی ہے اور اس کے کل ارادے پورے ہوتے ہیں۔

| پس شدند اشکستہ پاش این صادقان | لیک کو خود آن شکست عاشقان |
|---|---|
| پس یہ سچے انسان اس کی وجہ سے شکستہ پا ہوئے ہیں | لیکن عاشقوں کی (سی) شکستگی کہاں ہے؟ |

یعنی اس لئے یہ صادق لوگ حق تعالیٰ کے شکستہ پا ہیں لیکن وہ عاشقوں کی شکست کہاں ہے (اس لئے کہ)

| عاقلان اشکستہ اش از اضطرا | عاشقان اشکستہ باصد اختیار |
|---|---|
| اہل عقل، مجبوری سے اس کے شکستہ (پا) ہیں | عاشق سو اختیاروں کے باوجود شکستہ (پا) ہیں |

یعنی عاقل لوگ تو اس کے شکستہ مجبوری سے ہیں اور عاشق لوگ سو اختیار کے ساتھ شکستہ ہیں مطلب یہ ہے کہ عقلاء تو اپنے ارادوں میں بوجہ مجبوری کے ناکام اور شکستہ پا ہوتے ہیں اور قصد کرتے ہیں اور توڑ دیا جاتا ہے اور جو عشاق ہیں انہوں نے جب دیکھا کہ ہمارے ارادے بالکل دوسرے کے ہاتھ میں ہیں تو وہ اپنے اختیار سے بھی اسی کے سپرد ہو گئے اور اپنے ارادوں کو اسی کے سپرد کر دیا تو عقلاء اور عشاق دونوں شکستہ پا اور نامراد اور ناکام ہوئے مگر دونوں میں جو فرق ہے وہ ظاہر ہے۔

| عاقلانش بندگان بندی اند | عاشقانش شکری و قندی اند |
|---|---|
| عقلمند اس کے قیدی غلام ہیں | اس کے عاشق شکر اور قند کھانے والے ہیں |

یعنی عاقل لوگ اس کے قید کردہ غلام ہیں اور عاشق ان کے (غلام) شکری اور قندی ہیں۔

| ائتیا کرہاً مہار عاقلان | ائتیا طوعاً مہار بیدلان |
|---|---|
| "تم دونوں جبرا آؤ" اہل عقل کی مہار ہے | عاشقوں کی مہار "تم دونوں خوشی سے آؤ" ہے |

ائتیا کرہاً (یعنی آؤ تم مجبوراً) مہار عاقلوں کی ہے اور ائتیا طوعاً (یعنی آؤ خوشی سے) مہار عاشقوں کی مطلب یہ ہے کہ جو عقلاء ہیں اور کارخانہ حق میں اپنی عقل کو دخل دیتے ہیں ان کی بھی عقل کچھ نہیں چلتی اور وہی ہوتا ہے جو حق تعالیٰ چاہتے ہیں مگر وہ اس کو مجبوراً مانتے ہیں اور جو عشاق ہیں وہ جب اپنے ارادہ کے خلاف ارادہ حق دیکھتے ہیں تو وہ راضی برضا ہو جاتے ہیں اور جیسا کہ پہلے اپنے ارادہ پر خوش تھے اسی طرح اب ارادہ حق پر راضی اور خوش ہوتے ہیں آگے ایک قصہ بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کچھ کفار کو قید میں دیکھا جن کو مسلمان کشاں کشاں لا رہے تھے ان میں بعض وہ تھے کہ جو مسلمان ہونے والے تھے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مجھے ان لوگوں پر تعجب ہے کہ جو جنت کی طرف زنجیروں اور طوقوں میں باندھ کر لائے جاتے ہیں تو دیکھئے کہ وہ جنت کی طرف آنے پر راضی نہ تھے۔

# شرح حبیبی

ترجمہ وتشریح:۔ ہاں تو اس بخاری نے بھی اپنے کو اس مہمان کی طرح شمع سے ٹکرایا تھا اور عشق کی بدولت اس کی بھی تمام تکلیفیں آسان ہو گئی تھیں اس کی آہ سوزاں آسمان پر جاتی تھی بالآخر صدر جہاں کے دل میں محبت پیدا ہو گئی اور اس نے اپنے دل میں ایک صبح کو کہا کہ اے اللہ ہمارے اس آوارہ کا حال نہیں معلوم کیا ہے۔ اس نے قصور کیا تھا اور ہم نے دیکھ لیا تھا جس سے وہ خوف زدہ ہو کر بھاگ گیا مگر وہ ہمارے رحم کو اچھی طرح نہ جانتا تھا گو مجرم کا دل ہم سے ڈرتا ہے مگر واقع میں اس کے ڈر میں سینکڑوں امیدیں مخفی ہوتی ہیں گو اس کو ان کا احساس نہ ہو میں اس کو ڈراتا ہوں جو دیدہ دلیر اور لغو آدمی ہو۔ اور جو خود ڈرے میں اسے کیا ڈراتا۔ آگ سرد ہانڈی کے لئے ہوتی ہے اور اس کے لے نہیں ہوتی جس کا ابال سر سے تجاوز کر رہا ہے جو نڈر ہوں میں ان کو غضب سے ڈراتا ہوں اور جو ڈرتے ہوں ان کے خوف کو حلم سے دور کرتا ہوں میں تو پیوند لگانے والا ہوں لہذا جہاں جیسے پیوند کی ضرورت ہوتی ہے ویسا ہی لگاتا ہوں اور جہاں نہیں ہوتی وہاں نہیں لگاتا۔ اور میں ایک طبیب ہوں کہ ہر ایک کو اس کے مرض کے موافق شربت دیتا ہوں آدمی کا باطن درخت کی جڑ سے مشابہ ہے اور اس جڑ سے مختلف قسم کے پتے نکلتے ہیں اور پتے جڑ کے موافق ہوتے ہیں خواہ بیخ درخت ہو یا بیخ نفس یا بیخ عقل سو وفا کا ایک ایسا درخت ہے جس کے پھل آسمان پر ہیں لہذا اس کو یوں کہنا چاہئے کہ

اس کی جڑ تو زمین میں ہے اور شاخ آسمان میں یعنی درخت وفا ایک عظیم الشان درخت ہے جس کے پھل ونتائج نہایت اعلیٰ ہیں اور جبکہ عشق کا پھل آسمان میں پیدا ہوتا ہے تو صدر جہان کے دل میں کیوں نہ پیدا ہوگا لہذا اس کے دل میں عفو گناہ موجزن تھا کیونکہ دل کو دل سے راہ ہے اور ان میں آپس میں اتصال ہے اور وہ دو جسموں کی طرح ایک دوسرے سے دور اور جدا نہیں ہوتے۔ پس جبکہ وہ اس کا جان نثار تھا تو یہ اس کا دشمن جان کیونکر ہوسکتا تھا اتصال قلوب اور انفصال اجسام کو یوں سمجھو جیسے دو چراغ آپس میں نہیں ملتے۔ مگر ان کا نور ممزوج ہوتا ہے۔ یہاں تک ہم نے یہ بیان کیا تھا کہ صدر جہاں کی محبت کا منشاء غلام کی محبت تھی مگر یہ گفتگو بنا بر ظاہر تھی۔ اب ہم نظر کو اور دقیق کر کے کہتے ہیں کہ اس عاشق کی محبت خود صدر جہان کی محبت کا نتیجہ تھی کیونکہ کوئی عاشق اس وقت تک طالب وصال نہیں ہوسکتا جب تک کہ اس کا معشوق اس کا طالب نہ ہو مگر دونوں کے آثار میں فرق ہوتا ہے عشق عاشق تو جسم کو کمال بنا دیتا ہے اور عشق محبوبان ان کے جسم کو موٹا تازہ کرتا ہے اس تفاوت اثر سے شبہ ہو جاتا ہے کہ معشوق کو محبت نہیں ہوتی پس جب کسی کے دل میں کسی کی محبت پیدا ہو تو یقین کر لینا چاہئے کہ اس کے دل میں بھی اس کی محبت ہے۔ جب یہ اصول معلوم ہو گیا تو اس سے تم کو سلوک کا ایک نفیس مسئلہ بھی معلوم ہو گیا وہ یہ کہ جب تمہارے دل میں خدا کی محبت بڑھے تو تم کو یقین ہونا چاہئے کہ خدا کو بھی تم سے محبت ہے۔ موٹی بات ہے کہ ایک ہاتھ سے تالی نہیں بجتی۔ پس جبکہ اس کو محبت ہے تو لازم ہے کہ اس کو بھی ہو پس اگر پیاسا پانی کے لئے روتا ہے تو پانی بھی روتا ہے اور کہتا ہے کہ پانی پینے والا کہاں ہے یہ جو ہمارے اندر پیاس ہے یہ پانی ہی کا جذب ہے پس ہم پانی کے ہیں اور پانی ہمارا۔ اللہ جل جلالہٗ نے اپنی حکمت سے جو کہ قضا وقدر میں ہے ہم کو ایک دوسرے کا عاشق کر دیا ہے اور تمام اجزاء عالم اس حکم ازلی کی بنا پر جوڑا جوڑا اور اپنے جوڑے کے عاشق ہو گئے ہیں عالم میں ہر جز و یقیناً ان ہی جوڑے کا طالب ہے۔ جیسے کہربا اور برگ کاہ اسی بناء پر آسمان زمین کی آؤ بھگت کرتا ہے اور کہتا ہے کہ میری اور تیری ایسی ہی مثال ہے جیسے مقناطیس اور لوہا ان میں بحکم عقل آسمان مرد ہے اور زمین عورت کیونکہ جو وہ ڈالتا ہے یہ اس کی پرورش کرتی ہے اور جبکہ گرمی نہیں رہتی تو وہ بھیجتا ہے اور جب تری و نمی نہیں رہتی تو وہ تری عطا کرتا ہے برج خاکی خاک کی مدد کرتا ہے برج آبی اس کو تری عطا کرتا ہے۔ برج بادی اس کے پاس ابر کو کھینچ کر لاتا ہے اور پانی برساتا ہے تاکہ بخارات ردیہ نکل جائیں رہا برج آتشی سو آفتاب کی گرمی اسی کے سبب ہے اور آفتاب کی رو دو پشت اس کی گرمی سے توے کی طرح سرخ ہے تو آفتاب سے جو حرارت زمین کو حاصل ہوتی ہے وہ برج آتشی ہی کی ہے۔ اس لئے برج آتشی سے اس کو حرارت پہنچتی ہے خلاصہ یہ کہ فلک زمین کے لئے یوں ہی سرگرداں ہے جیسے مرد عورت کے لئے کماتا ہے اور یہ زمین اس کے لئے بیگم کا کام دیتی ہے کہ اس کے لئے بچے جنتی اور اس کے بچوں کو دودھ پلاتی ہے اسی سے تم سمجھ لو کہ آسمان وزمین بھی حس رکھتے ہیں کیونکہ ذوی العقول کے سے کام ان سے صادر ہوتے ہیں اور جو کہ دلیل ہیں ان کے حساس ہونے کی اگر یہ دونوں دلبر ایک دوسرے سے مستفیض نہیں ہوتے تو میاں بیوی کی طرح ایک دوسرے میں کیوں گھسے ہوئے ہیں اور خاوند بیوی کے سے تعلقات ان میں کیوں ہیں دیکھ لو بلا زمین کے گل دار غوان پیدا نہیں ہوتے اور صرف آسمان کی آب وتاب سے

بدوں زمین کے کوئی نتیجہ نہیں پیدا ہوتا تو معلوم ہوا کہ آسمان زمین سے یوں ہی مستفیض ہے جیسے کہ زمین آسمان سے اور ان میں تعلقات زن وشوئی ہیں۔ آسمان خاوند ہے اور زمین بیوی اور ان نر و مادہ میں ایک کو دوسری کی طرف اس لئے رغبت ہے کہ ہر ایک کے کام کی دوسرے سے تکمیل ہو۔ اس لئے حق سبحانہ نے عورت و مرد کے اندر بھی ایک دوسرے کی طرف رغبت رکھی ہے تاکہ ان کے اتحاد سے عالم وقت معلوم تک باقی رہے۔ پس اسی لئے اور اجزاء عالم میں بھی دوسرے اجزاء کی طرف میلان رکھا ہے کہ ان کے اتحاد سے نتائج پیدا ہوں یوں ہی رات بھی دن کے گلے لپٹی ہوئی ہے گو صورت میں مختلف ہیں کہ ایک آتی ہے تو دوسرا جاتا ہے اور وہ آتا ہے تو یہ جاتی ہے مگر معنےً ان میں اتحاد و اتفاق ہے اور گو ہر دو بظاہر ایک دوسرے کے دشمن ہیں۔ مگر حقیقت میں ایک کو دوسرے سے تعلق ہے اور اپنے کام کی تکمیل کے لئے ہر ایک دوسرے کو یوں ہی چاہتا ہے جیسے اپنے کو چاہتے ہیں کیونکہ دن کا کام ہے صرف کرنا اور صرف بدوں آمدنی کے نہیں ہوسکتا۔ اس لئے آمدنی کے لئے رات کی ضرورت ہے زمین و آسمان عورت و مرد لیل ونہار کا ازدواج تو معلوم ہو گیا جس سے اشیاء متخالف میں ازدواج ثابت ہوا اب اشیاء متجانسہ کا ارتباط سنو۔ مٹی خاک جسم کو اپنی طرف کھینچتی ہے اور کہتی ہے کہ میرے پاس چلی آ اور جان کو چھوڑ دے کیونکہ تو اس کی ہمجنس نہیں ہے بلکہ ہماری جنس ہے اس لئے ہمارے ہی پاس رہنا تیرے لئے بہتر ہے اس لئے بہتر ہے کہ تو جسم سے الگ ہو کر ہمارے پاس آ جاوہ جواب دیتی ہے کہ یہ آپ بجا فرماتی ہیں مگر میں مقید ہوں گو میں بھی صدمہ فراق سے نڈھال ہوں مگر مجبور ہوں کچھ بن نہیں پڑتی۔ پانی جسم کی تری کے طالب ہیں اور کہتے ہیں کہ اے تری تو اپنے اصلی وطن میں چلی آ اور مسافرت کو چھوڑ دے کرہ نار جسم کی گرمی کو اپنی طرف بلاتا ہے اور کہتا ہے کہ تو از جنس نار ہے اپنی اصل کی طرف آ۔ پس یہ جو کثرت امراض جسم میں واقع ہوتے ہیں اس کی وجہ وہی عناصر کی معنوی کشش ہے۔ جس میں اس کو دخل نہیں اور مرض اسی لئے آتا ہے تاکہ بدن کے اجاء کو متفرق کر دے اور عناصر کو اپنی اپنی اصل کی طرف چلتا کر دے۔ پس یہ عناصر ایسے ہیں جیسے چار جانور جن کے پاؤں باندھ دیئے گئے ہوں اور امراض ان کے پاؤں کھولنے والے۔ جبکہ کوئی مرض ان کے پاؤں کھول دیتا ہے تو مرغ ہر عنصر اپنے آشیانہ و حیز کی طرف اڑ جاتا ہے پس ان اصول و فروع میں جو باہم تجاذب فطری ہے یہی تجاذب ہر وقت ہمارے اندر ایک نیا مرض پیدا کرتا ہے اور مقصد اس کا یہ ہوتا ہے کہ ان ترکیبوں کو جدا کر دے اور مرغ ہر جزو عنصری اپنی اصل کی طرف اڑ جاوے لیکن حکمت خداوندی ان کو جلدی سے روک دیتی ہے اور ان کو ایک وقت معین تک صحت کے ذریعہ سے مجتمع رکھتی ہے وہ کہتا ہے کہ اے اجزاء ابھی وقت نہیں آیا۔ اور وقت سے پہلے پھڑ پھڑانا اور چھوٹنے کی کوشش کرنا بیکار ہے۔ جبکہ تم کو یہ معلوم ہو گیا کہ ہر جزو عنصری اپنی اصل کی مفارقت چاہتا ہے تو اس سے معلوم ہو گیا کہ اشیاء متناسبہ و متجانسہ میں بھی ارتباط ہے اور اس سے تم یہ بھی اندازہ کر سکتے ہو کہ جب اجزاء غیر حساسہ بظاہر کی فراق میں یہ حالت ہے تو جان جو ظاہراً و حقیقت ہر دو طرح حساس ہے مفارقت میں اس کی کیا حالت ہوگی اور وہ اپنی اصل کی طرف لوٹنے کی کس قدر شائق ہوگی وہ کہتی ہے اے میرے اجزاء ناسوتیہ سفلیہ نہیں عرشی ہوں اور مجھے یہ غربت نہایت ناگوار ہے دیکھو جسم سبزہ و آب رواں کی طرف اس لئے مائل ہے کہ وہ اس کی اصل ہے تو چونکہ

لامکان وعالم غیب روح کی اصل ہے لہذا اس کو اس کی طرف میل ہوگا جو کہ عالم حیات بلکہ خود حی ہے نیز چونکہ جان خود حی ہے اس لئے اس کو صفات احیاء یعنی حکمت وعلوم کی طرف میل ہے اور جسم چونکہ خود بے جان ہے اس لئے اس کو اشیاء مردہ مثل باغ جنگل انگور وغیرہ کی طرف میلان ہے نیز چونکہ روح علوی الاصل ہے اس لئے اس کا میلان ترقی و شرف کی طرف ہے اور تن چونکہ سفلی الاصل ہے اس لئے اس کا میلان کھانے پینے کی طرف ہے اور جس طرح روح کو شرف کی طرف میلان ہے یوں ہی شرف کو روح کی طرف اسی۔ بہ تم تجہم وتخبونہ کی حقیقت سمجھ سکتے ہو اگر میں اس مضمون تجاذب وازدواج کی تفصیل کروں تو کلام بہت دراز ہو جائے گا اور مثنوی کا وزن اسی من کاغذ ہو جاوے گا۔

خلاصہ یہ کہ جو طالب ہوتا ہے تو اس کے مطلوب کا دل بھی اس کا خواہاں ہوتا ہے خواہ آدمی ہو خواہ جانور۔ نبات ہو یا جماد غرض کہ ہر مطلوب اپنے طالب کا عاشق ہے عاشق اپنے معشوقوں سے تعلق رکھتے ہیں اور معشوق ان کو اپنی طرف کھینچتے ہیں مگر فرق یہ ہے کہ عاشقوں کا میلان تو ان کو دبلا کرتا ہے اور معشوقوں کا میلان ان کو شاندار بناتا ہے۔ معشوقوں کا عشق ان کے گالوں کو فروغ حسن سے چمکاتا ہے اور عاشق کا عشق اس کی جان کو جلاتا ہے۔ کہربا یعنی عاشق ہے مگر صورۃً بے نیاز ہے اور گھاس بھی عاشق ہے مگر وہ راہ دراز کو قطع کر کے اپنے معشوق تک پہنچنا چاہتا ہے اچھا اس بحث کو چھوڑ و اصل مطلب یہ ہے کہ اس طالب صادق کا عشق صدر جہاں کے سینہ میں چمکا اور اس عشق کے دھوئیں اور اس آتش کدہ کے غم نے آقا کے دل میں سرایت کی اور وہ بھی مہربان ہوگیا مگر عزوشان وآبرو کے سبب سے اس کو شرم آتی تھی کہ اس کو ڈھونڈے اس کا رحم تو اس مسکین کا مشتاق تھا۔ مگر حکومت اس عنایت سے مانع ہوئی۔ عقل حیران اور متعجب ہے کہ اس عاشق نے اس کو کھینچا یا ادھر سے کشش ہوئی اور اس نے اسے کھینچا (اور محشین نے اس کی تشریح یوں کی ہے کہ عقل حیران ہے کہ صدر جہان نے خود بخود اس کو کھینچا ہے یا عاشق کی کشش صدر جہان تک پہنچی اس کے دل میں اس کی محبت پیدا ہوئی اور اس کشش کے ذریعہ سے اس نے اس عاشق کو کھینچا واللہ اعلم) اب مولانا فرماتے ہیں کہ اے عقل اس راز کے معلوم کرنے میں جلدی نہ کر کیونکہ تو ابھی اس قابل نہیں ہے۔ اور خاموش رہ اور اس کے علم کو خدا کے حوالہ کر دے اور کہدے کہ خدا ہی مخفیات اسرار کو خوب جانتا ہے میں ہر وقت ایسی باریک باتوں کے اظہار سے خاموش رہنا چاہتا ہوں اور ہر وقت سو مرتبہ توبہ کرتا ہوں کہ اب ایسی باتوں کو دفن کر دوں گا۔ مگر کھینچنے والا کھینچتا ہے میں کیا کروں تم جانتے ہو کہ وہ کھینچنے والا کون ہے وہ وہی ہے جو تم کو کھینچتا ہے اور دم نہیں مارنے دیتا۔ اچھا اب سمجھو کہ تم سفر دینی یا دنیوی کے لئے سو بار پختہ ارادہ کرتے ہو مگر وہ تم کو دوسری طرف کھینچ لے جاتا ہے اس میں کیا راز ہے اس ہر طرف باگ موڑنے میں راز یہ ہے کہ ناواقف گھوڑا اپنے سوار سے واقف ہو جاوے۔ جو عقلمند گھوڑے ہیں وہ ٹھیک اس لئے چلتے ہیں کہ وہ جانتے ہیں کہ شہسوار ہماری پیٹھ پر سوار ہے پس ایسا کرنے سے تم بھی ہوشیار ہو جاؤ گے۔ لہذا اولاً اس نے تمہارے دل کو سینکڑوں خیالات میں اٹکا دیا۔ پھر تم کو ناکام کر کے تمہارا دل توڑا تا کہ اس سے اس حاکم کا وجود اور متصرف فی الامور ہونا ثابت ہو جاوے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ کیونکہ جبکہ اس نے تمہارے ارادہ کا بازو توڑ دیا تو اس سے اس بازو شکن کا وجود کیوں نہ ثابت ہوا ضرور ثابت ہوا اور جبکہ قضا نے تمہاری تدبیر کی رسی کو منقطع کر دیا تو تم پر

